193

بعہد حسن صناع و مکین مکان و فضل خلاق زمین و زمان



# کلیات انشا خان




مطبع نامی منشی نولکشور واقع لکھنؤ میں چھپا

## اطلاع

اس مطبع مین ہر علم و فن کی کتب موجود ہین شائقین کو فہرست مطول سے جو علیحدہ موجود ہے اور درخواست کرنے سے ملسکتی ہے معلوم ہو سکتا ہے۔ قیمت اس سالمین نہایت ارزان مقرر ہوئی ہے۔

## کتب دواوین اردو و فارسی

بہارستان سخن۔ ناسخ و آتش و آبادی کی غزلین
دیوان مخزن فصاحت۔ تصنیف منشی جواہر سنگھ جوہر۔
دیوان گویا۔ تصنیف فقیر محمد خان گویا
دیوان رند۔ تصنیف نواب سید محمد خان بہادر
دیوان ناسخ۔ کلیات شیخ امام بخش ناسخ مرحوم
کلیات آتش۔ تصنیف خواجہ حیدر علی آتش
کلیات نساخ۔
کلیات نظیر اکبر آبادی۔
دیوان فدا۔ تصنیف مولوی فدا حسین صاحب
گلدستہ امانت مخمسات امانت۔
دیوان اسیر۔ تصنیف منشی مظفر علی اسیر
کلیات ذکی ملک الشعرا۔ تصنیف مہدی علیخان مرحوم
دیوان غافل۔ تصنیف منور خان غافل
کلیات امیر اللہ تسلیم نام تاریخی نظم ارجمند تصنیف منشی امیر اللہ صاحب تسلیم
دیوان ذوق۔ کلیات شیخ ابراہیم ذوق
منتخبات میر و درد و سودا۔
کلیات میر۔ مسلم الثبوت استاد کا کلام ہے

دیوان صادق۔ مصنفہ قاضی عبد الحق
کلیات ظفر ہر چہار جلد۔
دیوان لطف۔
مجمع الاشعار۔
دیوان نیاز۔ تصنیف حضرت شاہ نیاز احمد مرحوم
کلیات مومن۔
چمن بے نظیر۔
دیوان امیر مسمی بہ مراۃ الغیب تصنیف منشی امیر احمد صاحب امیر
دیوان غالب دہلوی اردو۔
دیوان جرار۔ شاعر مرزا حسین علی بیگ متخلص جرار
دیوان شہیدی۔
گلدستہ نعت۔ تصنیف مولوی جمیل الدین احمد صاحب
ہفت خوان منظوم۔ تصنیف مولوی عبد اللہ صاحب متخلص بہ نظامی۔
مجموعہ واسوخت۔
مثنوی زینت انجمن۔
مثنوی شعر بن۔ تصنیف انوار حسین صاحب تسلیم

193



بعون صانع مکین و مکان و بفضل خلاق زمین و زمان

# کلیات انشا خان

مطبع نامی منشی نولکشور میں طبع بطرز معقول چھپا ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ثنا رب کریم یہاں ترے ہین ہر ایک یہ مبتلا ۔ کہ اگر الست بربکم آ ابھی کہے تو کہین بلے

ہمہ حسن جمال حبیب ہو تجھسے کچھ دلا تو کلیم وش ۔ نہ وہ لن ترانی اور پھر کی سن ارنی ہی کہنی یہ حق جلا

وہ جو محو مست نظارہ ہین یہی آہ بھر لی کہین یہین وہ ۔ کہ اوسی تجلے نور نے ہمین مثل طور دیا جلا

یہ محمد عربی تو دی دو سہ جام بادہ نور دہ ۔ کہ نہ ہو کبھی سکر مین ساقیا مجھے کچھ جہان کا برا بھلا

بروان ساقی کوثرا سر خم کو پیر مغان ہلا ۔ ابھی اہل وجد کو مے پلا کہ تو شیخ و شاب کو دے صلا

یہ جو کہئے کعبہ مین ہی فقط یہ غلط ہی محض اسی غلط ۔ جدھر آنکھ اوٹھا کے نظر کرون نظر آئے مجھکو وہ برملا

ابھی انشا اور تو کیا کہون کہ جہان مین کوئی بھی طرح ہے
جو خدا کے نور سے پر نہو کہ مجال دہر مین ہے خلا

## در نعت و منقبت

اے عشق مجھے شاہد اصلی کو دکھا لا ۔ قسم [illegible] میرے [illegible] اللہ تعالے

ہے مجھکو جنون کی قسم اے جذب محبت ۔ اوس نور تجلی کی جھلک مجھکو جھکا لا

اتنا تو بھلا دادی وحشت مین کہ میرے ۔ ہے پائے نظر مین پڑی اشک سے چھالا

سوجھی ہے مجھے عالم اطلاق کی منزل — الفت نے تو تقیید کے جھگڑے سے نکالا
ہر چند کہ عاصی ہوں پر امت میں ہوں اونکی — جنکا ہے قدم عرش معلے سے بھی بالا
مولائے جہاں رہبر عشاق محمد — سب عقدۂ مشکل کا مرے کھولنے والا
امید مجھے ساقی کوثر سے ہے جس کے — ہے جام تو لا سے مرا نشۂ دو بالا ق
قنبر کو کرے حکم کہ جلدی سے خبر لے — انشا ہے غلاموں میں ہمارا دسکو چھڑا لا
زنہار نہ پہونچے کہیں آسیب جہنم — اولاد نبی کی اوسے سایہ میں بلا لا
سب اوسکی تصدق سے حسین ابن علی کے — بخشا کے غفور اپنے سے تو جرم و خطا لا

## ایضاً

لاہوت پر نہ دیکھیں جو قدسیاں تماشا — سو ہمکو ہے دکھاتا عشق بتاں تماشا
ٹک کیجیے چشم دل سے یہاں سیر میکدہ کی — ہیگا عجب مزے کا پیر مغاں تماشا
جسنے سنے یہ میرے اشعار خوش تو بولا — نام خدا ہے تو کچھ اے نوجواں تماشا
اللہ رے فصاحت اللہ رے بلاغت — ایسا کہاں جھگڑا ایسا کہاں تماشا
شوخی ادا سو ایسی جوشش سو خروش اتنا — بندش ڈہب کی ہے سو یہ اور طرز بیاں تماشا
دیوان سینکڑوں میں ہمنے تو دیکھے لیکن — اودیکھیں نظر پڑا کب پایا جو یہاں تماشا

کیا خوب واہ ماشاء اللہ ہے عجب کچھ
دیوان میر انشاء اللہ خاں تماشا

کیوں شہر چھوڑ صحرا بد نمار جبل میں بیٹھا — تو ڈھونڈتا ہے جسکو ہر دم بغل میں بیٹھا
دل میں سما رہا ہے یہ ان داغ عشق تیرے — جس طرح کوئی بھونرا ہووے کنول میں بیٹھا
سب یار تیرے دم کا ہے یہ شمار جو میں — یہاں ایک پل میں اوٹھا اور ایک پل میں بیٹھا
تار نفس ترے ہاتھ آئے یار مجھکو تو نے — کھینچا تو پل میں اوٹھا چھوڑا تو پل میں بیٹھا

رحمت خدا کی انشا صد آفرین کہ کیسی
ہر ایک قافیہ کیا گرم اس غزل میں بیٹھا

کچھ یہ مجھی کو یوں نہیں اوسکی پھبن نے غش کیا — غنچے ہی چٹ سے فق ہوئے سارے چمن نے غش کیا

نالہ بھرا جو یاد میں مینے شمیم یار کے — نبضیں گلوں کی چھٹ گئیں یعنی سمن نے غش کیا
پیر ہے تمہارے رابطے دیکھو ہم تو رشک سے — گل تو پچھاڑ کھا گرا اوسکی دمن نے غش کیا
مینے دوپٹہ جب ترا آنکھوں سے اپنے مل لیا — اوسکی شمیم ناز سے بادِ یمن نے غش کیا

اچھی غزل پڑھ اور ایک انشا بدل کے بحر اب — سنتے ہی تیری گفتگو اہل سخن نے غش کیا

مجھے بیخودی جو کچھ آگئی تو لپٹ کے یار نے غش کیا — سو کچھ ایسے ڈھب سے کہ تو کہے ابھی آبشار نے غش کیا
گھڑی ایک میں جو جھمک گئی تو کہا زبان سے بھی ابھی — ارے لوگو جلد لیسی ڈھونڈھو یہ مری بیقرار نے غش کیا
ابھی سیر گل کو یہ آیا تھا اسے ہمنے خوب ہنسایا تھا — کسی اور ہی کا یہ سایہ تھا کہ ہماری پیار نے غش کیا
یہ بہار لالہ کو کچھ کہ جب مری آنکھوں میں کھب رہا تھا جب — تبھی ہم تو سمجھی تھی اوسکی لب لعل آبدار نے غش کیا
مرے دلمیں نیلی سا پڑ گیا مرے جیسے چین بچھڑ گیا — مرے بیچ ادین باغ اوجڑ گیا مری جان نثار زر نے غش کیا
اسے بید مشک گلاب دو نہ گلاب دو ہی تو اب دو — غرض ایسے جو ہو سو شتاب دو کہ امیدوار نے غش کیا
مجھے جھانک پھر تو ہو سرنگوں لگی کہنے ہائے ری کیا کرون — ارے کچھ تو بول کہ میں سنوں تجھے کس خمار نے غش کیا
تجھے دور یار سنو غشی یہ کچھ اس طرح سے ادا ہوئی — کہ یہ مینے چپکے سے عرض کی اور دور یار نے غش کیا

غزل اور بحر میں انشا اب تو یہ ہے لکھ قافیہ کوئی پڑھ — کہ جہان کے اہل سخن کو ہے ترے اشتہار نے غش کیا

مینے جو جو جلد میں یہاں جیب کو پھاڑ غش کیا — کہتے ہیں اونسے بھی وہاں ہوند گیوار غش کیا
سیر کنان جو گذری کل ریگ رواں کی وضع سے — وادی قیس دیکھ کر ہمنے اوبار غش کیا
تم نہ پئے عیادت آئی زخمی تیر غمزہ نے — صفت میں اپنے سینہ کے پھاڑے اوکھاڑ غش کیا
آہ کدھر ہے کوہکن ہمنے اوسکے دھیان میں — دیکھ کر سن پڑے ہوئے جھاڑ پچھاڑ غش کیا
کسکی یہ جھانک تانک کی باس سمار ہی دیہان — دل نے جو اوس کواڑ کے تاڑ و تاڑ غش کیا
لے جو گئی نسیم صبح وادی نجد کی شمیم — شاہد حی نے ایکبار کھا کے پچھاڑ غش کیا

اور بھی ایک اب غزل انشا لکھ اور بحر میں — تیری تو گفتگو کو خوب یاروں نے تار غش کیا

وہان جھوٹ موٹ تمنے بناوٹ سے غش کیا
ہم بیچ بیچ ایسے روئے کہ یہان جیسے غش کیا

دروازہ سے جو آپ نہ نکلے تو ہمنے آہ
مر کو ٹھک کے رات کو چوکھٹ سے غش کیا

ساقی نہین صراحی مے کی کچھ احتیاج
آگے ہی ہمنے اسکے تو غٹ غٹ سے غش کیا

ہو کر وہ دو چار بات وہ کیا کرسکے بھلا
ہو جسنے پانو کی تری آہٹ سے غش کیا

اتنی پرچی ہوئی ہے پہ دو تین کسکی پاس
یون ہینے گر کے شب جو چھپرکھٹ سے غش کیا

ہوتی تھی دل کو یون تو سدا بیخودی ہسلے
کچھ اسنے آج اور ہی کروٹ سے غش کیا

انشا غزل جو طرح ہوئی ہے سو اب وہ پڑھ
اوسکی تو خوب ہمنے سجاوٹ سے غش کیا

گھڑی میں یاد اوسکی صرف نہ بلبل نے غش کیا
چٹ چٹ بلائین غنچون نے لین گل نے غش کیا

صحن چمن میں گل و سنبل نڈھال ہے
یہان کسکی عاشق رخ و کاکل نے غش کیا

گیسو کی لٹ کی لٹ نظر آئی جو باغ مین
مار سیاہ طرہ سنبل نے غش کیا

چل نکلی قلقلی میں بطی کہ اوسپہ رات
ہو بار کیک خندہ قلقل نے غش کیا

عالم کو میری خانہ بدوشی کی سوچ بیچ
خلوت مین صاجان توکل نے غش کیا

ننھا نہ کاظمین کے کچھ زائرین کو
میرے ان آنسوؤنکی تسلسل نے غش کیا

رہتا ہوا جو مین شط بغداد تک گیا
وہان کی بھی ساکنان مرپل نے غش کیا

انشا پہ دل کی قافیہ ایک اور لکھ غزل
تیرے سخن پہ بلبل آمل نے غش کیا

تنہا نہ اوسکو دیکھ کے محفل نے غش کیا
ابھی بھی جان لوٹ ہوئی دل نے غش کیا

موج نسیم سر اپہ وڑاتی ہے آج خاک
شاید کسی اسیر سلاسل نے غش کیا

صدقے مین اسجگہ کے کہ کشتہ کی نعش سے
جون ہی چلا تو دیکھ کے قاتل نے غش کیا

آیا جو میری گھر تو بناوٹ کو سوچ چیو
رکھ دل پہ ہاتھ اوس بت قاتل نے غش کیا

مجنون پہونچ شتاب کہ آتی ہے نجد مین
تنہا نشین پردہ محمل نے غش کیا

دریای معرفت کی تموج کی شان پہ
معمورۂ خراب کی ساحل نے غش کیا

سر جھاڑ منھ پہاڑ جو وحشت نظر پڑے
حضرت جنون سے مرشدِ کامل نے غش کیا

یہ تیسری غزل بھی بہ تبدیل قافیہ
انشا نے ایسی لکھی کہ بس دل نے غش کیا

گو اوسکی جھانک تاک پہ جس تس نے غش کیا
لیکن نہ اوسکو سوجھ پڑی کس نے غش کیا

دیکھ اوسکی کل چمن مین خماری وہ انکھڑیاں
بے اختیار ہو گل نرگس نے غش کیا

بیٹھے ہین ہم تو دل کو سوسے ہوئے میاں
تو جان دو سکہ دی کہ تجھے جس نے غش کیا

آیا وہ خود فروش جو بازارِ حسن مین
سودے مین اوسکو سیکڑون مفلس نے غش کیا

گھائل کو تیری تھا تو افاقہ سا کچھ ولے
پھر زخم سینہ ٹک جو لگا رس نے غش کیا

تیرے مریض عشق کے پتھرا گئی جو آنکھ
اوسکی ہر ایک ہمدم و مونس نے غش کیا

دانتوں کے نیچے داب کے اونگلی وہ شوخ و شنگ
بولا چپا اوسکی عاشق بے حس نے غش کیا

چپ چاپ کیا پڑا ہے مگر ہاے بول بھی
ایسے جی کوئی جانے کہ پیچ اسنے غش کیا

ایسی ہی وضع سے تو لکھ اب چارمین غزل
انشا ترے سخن پہ تو مجلس نے غش کیا

ایسا ہی ایک زندسبو کش نے غش کیا
جسکی ادا پہ ساقی مہوش نے غش کیا

افشاں رخ پہ اوسکی جو زلفیں بکھر گئیں
بل کھا ہر ایک تار مشوش نے غش کیا

گھر اترا نشہ مین دھوان جو دیکھکر
ہر ایک پری کی مجلس مین آتش نے غش کیا

تھا بید کشتہ کون وہ جسکی لہو کو دیکھ
تنکے بچھا بچھا تری آمرش نے غش کیا

اسپ ۱۲

اس پانچوین غزل کی بھی وضع مست دیکھ
انشا سے شاب سی بنفش نے غش کیا

ساقی کی آنکھ یون دیکھے جب بھی غش کیا
چنو کو اوسکے دیکھ کے نرگس نے غش کیا

غفلت تو آگئی تھی پتے مین ہمین سے
جیتے تو پھر بھی شکوہ فرما عطش کیا

چہرہ اوٹھا کر بیاض اوسکی جو دکھائی
صد شکر یا نہ بوسونکو آج وسے نعش کیا

تعویذ نقش کے جونہ آیا تو اسے ہاتھ
صفحہ پہ دل کے نام ترا نقش کیا

۲۶

پیا لوٹنے کی جا ہے گدھے پہ سوار ہو
زاہد نے عزم کعبہ با این ریش و فش کیا

انصاف تیرے ہاتھ میاں خود پئے خدا
طرز سخن کو تو بھی مرے سچ رش کیا

انشا اب اور بحر میں لکھ اک غزل کہ یار
جام سخن کا حق نے تجھے جرعہ بخش کیا

جسدم کہ تری محو تجلی کو غش آیا
لوگوں نے کہا حضرت موسیٰ کو غش آیا

عکس رخ ساقی سے ہوا جام جو روشن
خورشید یہ کانپا کہ مسیحا کو غش آیا

دیکھا جو ہم آغوش ہیں او تمہیں گل
بیخود ہو گرا وامق و عذرا کو غش آیا

کوچہ میں ترے آج جو ہے بہیر بہت سی
شاید کہ کسی عاشق رسوا کو غش آیا

نظارہ کی تاب اپنی نہ لایا نہ یہ دیکھو
دیکھ آئینہ اوس شوخ خود آرا کو غش آیا

جب وادی مجنوں سے چلا قافلہ آگے
بے ساختہ واں ناقہ لیلا کو غش آیا

جسوقت وہ یوسف سے ہم آغوش تھے اوسوقت
سنتے ہی ترا نام زلیخا کو غش آیا

بالیں پہ مسیحا کر کے جو لوگ آئے ہیں اوسکے
شاید تری بیمار تمنا کو غش آیا

گرنے نہ دیا اوسکو ملایک نے زمیں پر
جسدم ترے دردی کش صہبا کو غش آیا

اک مست نے انجیل کے چھیڑے جو مقامات
ہیں سنتے ہی رہبان کلیسا کو غش آیا

بیخود ہو گرا بزم میں انشا تو وہ بولا
آنا کو غش آیا مری مرزا کو غش آیا

رہا ہے ہوش کچھ باقی ابھی بھی اب بگیر سے جا
یہی آہنگ اے مطرب پہر تک اور چھیڑے جا

مجھے اس درد میں لذت ہے اے جوش جنوں اچھا
مرے زخم جگر کے پر گہر ہی ٹانکے اودھیڑے جا

پڑی ہیں آشنا اپنی جو گرداب محبت میں
کنارے کب لگیں گے دیکھئے اون سب کے بیڑے جا

کہیں اے صبر جلدی بھاگ اپنی خیر چاہے تو
یہ دیکھ آتے ہیں خونی اشک نے ہیم ڈپٹے جا

سوال بوسہ پر کہنے لگا وہ شوخ غصہ ہو
بہت اچھا سمجھ لونگا بھلا تو [illegible] جا

وفور مے سے حالت غش کی ہے انشا کو اے ساقی
شراب پرتگالی کے دیئے منہ پر تریڑے جا

خواص اعجاز عیسوی کیوں رکھو ساقی ایاغ اپنا
کرشل خورشید چرخ جام پر سنگدل ہی ہے داغ اپنا

خدا ہی جانے کدھر سدھارے شکیب و صبر و قرار و طاقت
ہر ایک وضع سے وہ گئے ہیں ہمارے سینہ کو داغ اپنا

جو لوگ تشریف لے سدھارے عدم کو ان کی ملی خبر کیا
سنو اچنبھا کہ جیتے جی ہے ملا نہ ہمکو سراغ اپنا

سخنوں کا اعتماد کیا ہے خموشی ہی ہے زبان درازی
ہمارے روغن پہ چپ سنبھا کر سنبھال منھ اور چراغ اپنا

یہ نوک الفت کی داغ کو اب لگا مت کہیں تو انشا
ٹک اسے الحمد پھونک پڑھکر کہ ہے یہ چشم و چراغ اپنا

دیکھا جب مجھے کرشان یہ گالی دینا
کس سے تم سیکھے ہو ہر آن یہ گالی دینا

اختلاط آپ سے اور مجھ سے کہاں کا ایسا
واہ جی جان نہ پہچان یہ گالی دینا

ق

اب تو نادان ہو سنا چاہو سو پیارے کہہ لو
پر تمہیں ہوویگا نقصان یہ گالی دینا

آخرش ہوگی جوان پھر تو کسے بھاوے گا
چند روز اور ہے مہمان یہ گالی دینا

تہمت بوسہ عبث دیتے ہو منظور جو ہو
کر کے بیفائدہ بہتان یہ گالی دینا

دیجیے دیجیے ہے عین سعادت اپنی
عاشقوں پر تو ہے احسان یہ گالی دینا

تیری غصہ سے جو انشا ہو خفا ناحق ہے
ہاں تجھے چاہیے نادان یہ گالی دینا

خیال کیجیے گا آج کام میں نے کیا
جب اودن نے وہی مجھے گالی سلام میں نے کیا

کہا یہ صبر نے دل سے کہ لو خدا حافظ
حقوق بندگی اپنا تمام میں نے کیا

جنون یہ آپ کے دولت سے ہوا حصول مجھے
کہ ننگ و نام کو چھوڑا یہ نام میں نے کیا

لگا یہ کہنے کہ خیر اختلاط کی خوبی
حوالے یار کے خالی جو جام میں نے کیا

جھڑک کے کہنے لگے لگ چلی بہت اب تم
کبھی جو بھول کے اوس سے کلام میں نے کیا

کیا زبانی دل گریاں کہ کہتا ہے
صنم کو اپنی غرض اب تو رام میں نے کیا

کہیں نہ ہانیو بہتان ہے یہ سب و پر
ہنسی کے واسطے یہ اہتمام میں نے کیا

تمہارے واسطے ٹک تیں اپنے غور کرو
کبھی کسی سے نہ ہو جو مدام میں نے کیا

مقیم کعبۂ دل جب ہوا تو زاہد کو
روانہ جانب بیت الحرام میں نے کیا

مزہ یہ دیکھیے گا شیخ جی رکے اولٹے
جو اونکا بزم مین کل احترام مینے کیا

عجب طرح کی ترے چاندنی مین دیکھی رات
قرار جا کے جو بر پشت بام مینے کیا

ہوس یہ رہ گئی صاحب نے پھر کبھی نہ کہا
کہ آج سے تجھے انشا غلام مینے کیا

## غزل بطور میر سجاد

چمکا چپک کا تری اس نمک کا
نہ لیتا جو مکا تو تھا ہن کنک کا

شتر بے مہار اوسمین گفتار تھے
دیا بوتے دانہ جوار اور مکا

بھلا اوسکا اوصاف کس سے بیان ہون
جو مسجود ہووے سما و سمک کا

جڑی لات و عزا کے و دلات سر پہ
کو مکا نہو رند کا اوس گھمک کا

یہ ہے میر سجاد کا طور انشا
دیوانہ ہون مین تو غرض اس ہمک کا

پر تو سے چاندنی کے ہے صحن باغ ٹھنڈا
پھولونکی سیج پہ آکر دی چراغ ٹھنڈا

شفقت سے ہاتھ تو دھر ٹک چھپہ میری تا ہو
یہ آگ سا دہکتا سینکا داغ ٹھنڈا

مٹی کی صراحی ایسی لا برف مین لگا کر
جسکی ہوا سے ہووے ساقی دماغ ٹھنڈا

تجنیس حس وفی کی ہو جوش چشم یارو
ہمنے مدام پایا اوسکا ایاغ ٹھنڈا

ہین ایک شخص لاے حسن کی شراب انشا
دھو دھا گلاب سے تو کر رکھ دیا ایاغ ٹھنڈا

اس بندہ کی چاہ دیکھیے گا
اوزاہو جس کا نباہ دیکھیے گا

مین کیسی نباہتا ہون تسے
انشا اللہ دیکھیے گا

فوجین اشکون کی تل رہی ہین
یہ حشمت و جاہ دیکھیے گا

عاشق مجھے جان کرتے ہین قتل
تقصیر و گناہ دیکھیے گا

انشا سے آپ اب خفا ہین
یون بھر کے نگاہ دیکھیے گا

جھوٹا نکلا قرار تیرا
اب کسکو ہے اعتبار تیرا

دل میں سو لاکھ چٹکیاں ہیں
دیکھا بس ہمنے پیار تیرا

دم ناک میں آرہا تھا اپنے
تھا رات یہ انتظار تیرا

واللہ کہ کام آرہے گا
مجھ سا یکرنگ یار تیرا

گر جیبہ جان تک تو چاہے
میرا کیا اختیار تیرا

بیٹھوں ہوں لگے سے آپ اپنے
سمجھوں ہوں کہ ہے کنار تیرا

انشا ہے نہ روٹھو مت خفا ہو
ہے بندہ جان نثار تیرا



ہے ترا گال مال بوسہ کا
کیوں نہ کیجے سوال بوسہ کا

منہ لگاتے ہی ہونٹھ پر تیرے
پڑ گیا نقش لال بوسہ کا

زلف کہتی ہے اوسکے مکھڑے پر
ہمنے مارا ہے جال بوسہ کا

صبح رخسار اوسکے نیلے تھے
شب جو گذرا خیال بوسہ کا

انکھڑیاں سرخ ہو گئیں چیتے سے
دیکھ لیجے کمال بوسہ کا

جان نکلی ہے اودیاں وہ ڈال
آج وعدہ نہ ٹال بوسہ کا

گالیاں آپ شوق سے دیجے
رفع کیجے ملال بوسہ کا

ہے یہ تازہ شگوفہ اور سنو
پھول لایا نہال بوسہ کا

ق
عکس سے آئینہ میں کہتا ہے
کھینچ مت انفعال بوسہ کا

برگ گل سے جو ہے نازک ہو
وہ کہاں احتمال بوسہ کا

دیکھ انشا نے کیا ہی قہر کیا
بتمثل یہ گال بوسہ کا

زلف کو تھا خیال بوسہ کا
خط نے لکھا سوال بوسہ کا

دو پہر سے جون کے پر سایہ ہوا
سب تعلیمند حال بوسہ کا

چشمک خال رخ نے صاف کیا
ہے تبسم یہ مال بوسہ کا

سبزۂ خط سے بیٹھ دو سے مارا
گرد رخسار جال بوسے کا

رہ گیا تیرے گھر سے پر باقی
اب کہاں خال خال بوسے کا

ہو غضب اپنے بال نوچ نہ لے
ہے یہ سارا وبال بوسے کا

تیرے غصے سے اب کوئی انشا
چھوڑتا ہے خیال بوسے کا

---

وحشت جنوں سے ای واے ویلا
سونے پاے تک پانوں پھیلا

جام مے عشق موند آنکھ چپا
ہے ایک ہی گھونٹ کڑوا کسیلا

ابر دیوانہ ہے چمکے ہے بجلی
مست رو تھ ساقی پلا جام مے لا

کرتے تھے تذکرہ میرا تمہارا
فرہاد و شیریں مجنوں و لیلا

وہ صاف کھٹا ہے تیرا انشا
کیونکر نہ اپنا دل ہووے میلا

---

فقیرانہ ہے دل مقیم اوس کی رہ کا
غرض کیا کہ محتاج ہو بادشہ کا

خدنگ آہ کاری فلک سے گذر جا ہے
بھروسا تو تاروں کی مت گر زرہ کا

خرابات کی جب سے لذت پڑی ہے
چھٹا بیٹھنا مسجد و خانقہ کا

طواف حرم تجھکو زاہد مبارک
مرا اور تیرا نہیں ساتھ رہ کا

صنم خانہ جاتا ہوں تو مجھکو ناحق
نہ بہکا نہ بہکا نہ بہکا نہ بہکا

ترے منہ سے کچھ بو جو آتی ہے مے کی
وداغ دل اسوقت جاتا ہے مہکا

رقیبوں کے دل چاک مثل کتاں ہوں
گذر ادھر طرف ہو اگر اپنے شہ کا

تری آشنائی میں کیا ہم نے پایا
دیا نقد دل اور اپنی گرہ کا

چمک کر تو اے برق مت مار چشمک
تو مستی میں آتش کو مت اور دہکا

ابھی لطف ہے ساقیا مے کشی کا
کہ تو بھی بہک اور مجکو بھی بہکا

کبھی تجھسے انشا نے بوسہ نہ مانگا
گنہگار ہے وہ فقط اک نگہ کا

اچھا جو خفا ہمسے ہو تم اے صنم اچھا
لو ہم بھی نہ بولینگے خدا کی قسم اچھا

مشغول کیا چاہیے اس دل کو کسی طور
لے لیوینگے ڈھونڈ اور کوئی یار ہم اچھا

گرمی نے کچھ آگ اور بھی سینہ مین لگائی
ہر طور غرض آپ سے ملنا ہے کم اچھا

اغیار سے کرتے ہو میرے سامنے باتین
مجھپر یہ لگے کرنے نیا تم ستم اچھا

ہم معتکف خلوت بتخانہ ہین اے شیخ
جاتا ہے تو جا تو پئے طوف حرم اچھا

جو شخص مقیم رہ دلدار ہین زاہد
فردوس لگے اونکو نہ باغ ارم اچھا

کہکر گئے آتا ہون کوئی دم کو ابھی مین
پھر دے چلے کل کی سی طرح مجکو دم اچھا

اس ہستی موہوم سے مین تنگ ہون انشا
واللہ کہ اس سے بمراتب عدم اچھا

بے ظلم اوسکو یار کیا ہمنے کیا کیا
کیا جبر اختیار کیا ہمنے کیا کیا

داغون سے اپنے سینۂ سوزانکو ای نسیم
یہان رشک نوبہار کیا ہمنے کیا کیا

اوس رشک گل کے خواہش بوس و کنار کو
اپنے گلے کا ہار کیا ہمنے کیا کیا

دست جنون سے اپنے گریبان صبر کو
اے عشق تار تار کیا ہمنے کیا کیا

اوس سنگدل کی ہجر مین چشمونکو اپنے آہ
مانند آبشار کیا ہمنے کیا کیا

وحشت یہ دیکھ ناصح مشفق نے جو کہا
ہرگز نہ زینہار کیا ہمنے کیا کیا

جاگے تمام رات عبث مفت آپکے
کہنے کو اعتبار کیا ہمنے کیا کیا

پھیلائے اون نے پاؤن تو شب ہاتھ جوڑکے
پھر عجز و انکسار کیا ہمنے کیا کیا

باہمدگر جو تھی خفگی سب گئی و لے
بے اختیار پیار کیا ہمنے کیا کیا

آزادگی کو سلطنت ملک عشق کا
مختار کاروبار کیا ہمنے کیا کیا

رو رو کے دھیمین ورد ہے انشا یہی کہ کیون
اس دل کو بیقرار کیا ہمنے کیا کیا

ٹک آنکھ ملاتے ہی کیا کام ہمارا
تسپر یہ غضب پوچھتے ہو نام ہمارا

تمنے تو نہین خیر یہ فرمائیے بارے
پھر کس نے لیا راحت و آرام ہمارا

ہنسنے جو کہا آئیے نہ مجھ پاس تو بوسے
کیون کسلیے کس واسطے کیا کام ہمارا

رکھتے ہین کہین پانون تو پڑتا ہے کہین اور
ساقی تو ذرا ہاتھ تو لے تھام ہمارا

ٹک دیکھ ادھر غور کر انصاف یہ ہے داد
ہو جرم گنہ غیر سے اور نام ہمارا

اے باد سحر محفل احباب مین کہیو
دیکھا ہے جو کچھ حال تہ دام ہمارا

گو وقت سحر جائیے ہوتا ہے یہ ارشاد
ہے وقت ملاقات سر شام ہمارا

پھر شام کو آئے تو کہا صبح کو یونہین
رہتا ہے سدا آپ پہ الزام ہمارا

سرگشتگی راحلہ شوق ہین اے عشق
پڑتا ہے نئی وضع سے ہر گام ہمارا

اے برہمن دیر محبت مین صنم کے
زاہد ہی بلق رکھے اسلام ہمارا

ہم کوچۂ دلدار کے ہوتے ہین تصدق
اے شیخ حرم ہے یہی احرام ہمارا

بیتابی دل کی سبب اوس شوخ تلک انشا
پہونچی ہے بلا واسطہ پیغام ہمارا

اگر ہمارے کرے کوئی خیر بند جدا
تو یہ قبول نہو ہو وہ خود پسند جدا

کدھر سے آکے دکھائی تجھی مین دونون تکہ ترے
دریچے بند جدا ہین جھروکے بند جدا

ہمیشہ پانون تلے دلکو میرے روندے ہے
وہ رخش حسن جدا ناز کا سمند جدا

مری اور اوسکی یہ صحبت ہوئی بروز وداع
کہ دردمند سے ہو جیسے دردمند جدا

رقیب نے تو مری جان بھی کھپا ڈالی
خدا کرے کہین ہو مجھسے یہ لوند جدا

نہ کہہ تو شیخ مجھے زہد سیکھ مستی چھوڑ
تری پسند جدا ہے مری پسند جدا

خجل ہے آپکی دیوار کے بلندی سے
ہماری آہ جدا ریشمی کمند جدا

تری شہید کی بالین پہ صبح تک شب دفن
اگر کی بتی جدا جلتی ہے سپند جدا

دوہائی دیتی ہین عاشق جو تیرے کوچے مین
فغان بلند جدا ہاتھ ہین بلند جدا

نمک فشان ہے مری زخم دل پر اے انشا
سنبھون کے طعنے جدا ناصحون کے پند جدا

رہ روان عشق نے جبدم علم آگے دھرا
سدرہ کے سایہ مین دم لیکر قدم آگے دھرا

تجھ بن اے ساقی شراب سبز کا ساغر نہیں — ہے مری آنکھوں میں گویا جام سم آگے دھرا
دیکھتے ہی کچھ لگا تیوری چڑھانے کل وہ شوخ — پھول کا دونا جو میں نے کر کے خم آگے دھرا
سائیں اللہ دہ وہاں سبزہ نہیں درکار ہاں — ہے پیالہ افیون کا گھولا جس دم آگے دھرا
جب یارو مجھے دعوی شعر کے فن کا کیا — بیٹھے لیکر اسکی کاغذ اور قلم آگے دھرا
بیٹھتا ہے جب اندیا شیخ آکر بزم میں — ایک بڑا مٹکا سا رہتا ہے شکم آگے دھرا

سید انشا وہاں کریں ہیں سیر بام عرش پر
یہاں کند آوہ کا ہے پیچ و خم آگے دھرا

مجھے کیوں نہ آوے ساقی نظر آفتاب الٹا — کہ پڑا ہے آج خم میں قدح شراب الٹا
عجب الٹے ملک کے ہیں اجی آپ بھی کہ تم سے — کبھی بات کی جو سیدھی تو ملا جواب الٹا
چلے تھے حرم کو رہ میں ہوئے اک صنم کے عاشق — نہ ہوا ثواب حاصل یہ ملا عذاب الٹا
یہ شب گزشتہ دیکھا وہ خفا سے کچھ ہیں گویا — کہیں حق کرے کہ ہووے یہ ہمارا خواب الٹا
ابھی جھڑ لگا دے بارش کوئی مست بہرہ کی نعرہ — جو زمیں پہ پھینک مارے قدح شراب الٹا
یہ عجیب ماجرا ہے کہ بروز عید قربان — وہی ذبح بھی کرے ہے وہی لے ثواب الٹا
ہوئے وعدہ پر جو جھوٹے تو نہیں ملاتے ہنوز — ارے لو اور بھی تماشا یہ سنو جواب الٹا
کھڑے جب ہو وہ کہتے کہ مری دل و جگر کو — وہ گنہ تو کہد و جس سے یہ وہ خراب الٹا

غزل اور قافیوں میں نہ کہی سو کیونکہ انشا
کہ ہوا ہے خود بخود آ ورق کتاب الٹا

مجھے چھیڑنے کو ساقی نے دیا جو جام الٹا — تو کیا بہک کے میں نے اسے اک سلام الٹا
سحر ایک ماش پھینکا مجھے خود دکھا کے اون نے — تو انشا رہنے تاڑا کہ ہے نقطہ شام الٹا
یہ بلا دھواں نشا ہے مجھے اسکی ہی تو ساقی — نظر پڑی ہے سارا در و صحن و بام الٹا
بٹھوں اوس گلی میں کیونکر کہ وہاں تو میرے دل کو — کوئی کھینچتا ہے ایسا کہ پڑی ہے گام الٹا
در میکدہ سے آئے عجب ایسی ہے مزے کے — کہ چھاڑ کھا گرا وہاں دل تشنہ کام الٹا
نہیں اب جو دیتی بوسہ تو سلام کیوں لیا تھا — مجھے آپ پھیر دیجے وہ مرا سلام الٹا

لگے کہنے آپ ہائے تجھے ہم کیا کریں گے
کہیں اونکے گھر سے پڑھ کر جو پھیر اقلام اوڑنا

مجھے کیوں نہ مار ڈالے یہی زلف اور لٹ کی کافر
کہ سکھا رکھا ہی تونے وہی لفظ رام اوڑنا

ترے مو سپید سے سادہ ہوئیں تو بھلے آدمی ہیں یارو
ہیں کج جو سمجھے سو خود وہ البدا الجرام اوڑنا

جو نہ تو نہیں مرے گا تو یہ جانوں گا کہ سمجھا
مری جان و دل کے مالک نے مرا کلام اوڑنا

فقط اپنی لفافہ پر ہے کہ خط آشنا کو پہونچے
تو لکھا ہے اوسنے انشا یہ ترا ہی نام اوڑنا

ہے بندھا مینہ کے تار کا جھولا
کیوں نہ لے جھوٹے یار کا جھولا

گانا ہے مطرب آ کہ ہے مشتاق
میگھ کا اور ملار کا جھولا

اے صبا باغ میں ہلا آ کر
تو مرے گلعذار کا جھولا

روح افزا ہے عکس سے تیرے
نہر اور آبشار کا جھولا

تیرے ہاتھوں میں آ نہیں گرتے
رسن تابدار کا جھولا

تجھ سے نازک بدن کو چاہیے ہے
صرف پھولوں کے ہار کا جھولا

نکہت گل تجھے جھولنے کے لیے
ہے نسیم بہار کا جھولا

ہوگی کس دن کو قطرہ افشانے
منتظر ہے بہار کا جھولا

چاہیے طفل اشک کو انشا
رشتۂ قطرہ بار کا جھولا

دیوار پھاندنے میں دیکھو گے کام میرا
جب دھم سے آ کہونگا صاحب سلام میرا

ہمسایہ آپ کے میں لیتا ہوں اک حویلی
اس شہر میں ہوا گر چندے قیام میرا

جو کچھ کہ عرض کی ہے سو کر دکھاؤں گا میں
واہی نہ آپ سمجھیں یہ نہیں کلام میرا

اچھا مجھے ستاؤ جتنا کہ چاہو میں بھی
سمجھونگا گر ہے انشاء اللہ نام میرا

میں غش ہوا کہا جوں ساقی نے مجھ سے ہنسکر
یہ سبز جام تیرا اور سرخ جام میرا

پوچھا کسی نے مجھکو اون سے کہ کون ہے یہ
تو بولے ہنسکے یہ بھی ہے اک غلام میرا

محشر کے تشنگی سے کیا خوف سید انشا

کوثر کا جام دے گا مجکو امام میرا

یا گر عقل نے منہ مین دل بیتاب کا گنگا — تو جوگی جے دہرا رہ جائیگا سیماب کا گنگا
گر دبی کوئی اوڑ سکتے ہین کھل جاوے ابھی قلعی — یہ ہم ترکیب دیوین نقرہ مہتاب کا گنگا
نری لب چوستے ہی چشمۂ کوثر یہ اوڑ لا گا — تو گر یا حق مین میر کے بن گیا عناب کا گنگا
بہت پردازپہ ہے شیخ اوسنے گھونٹ پانی سے — کوئی پڑھ کر غلیلہ کیا مگر مرخاب کا گنگا

عمل یا حی یا قیوم کا رکھتا ہون مین انشا
پر اوسکو کوئی سمجھے یا اولی الالباب کا گنگا

اے عشق جلوہ گر ہے خود تجھ مین ذات مولا — والسابحات سبحا فالسابقات سبقا
تمنے دکھا دیا کیا جبریل کو نہ جانے — جھٹ زیر سدرہ اونے جو بستر اجایا
جو شخص جیسا ہو خدمت مین یہان تمہارے — کیونکر نہ پھر وہ دیکھے لاہوت کا تماشا
فرما دین آپ جو کچھ تھا کہ وہ ہی سچ ہے — اے میرے پیر مرشد ہان بادشاہ دانا
گر حکم ہو تو سائین سلفے کا دم لگا کر — پھنکارون اور بھی مین سبزی کو ایک کوڑا
سبزا اگر چڑھانا منظور صبح دم ہو — تو لیجیے برگ کوئی الناشطات نشطا
ہے یاد مین تمہاری بیٹھا ہوا مراقب — چارم فلک پہ عیسے کھینچے ہوئے اداسا
کروبیان تمھین سب کیون پیشوا نہ سمجھین — روح القدس ہے ادنی ایک بالکا تمہارا

اتا نہ پھنکے پھر بیے تشریف لائیے بھی
حضرت سلامت انشا ہے آپ ہی کا چیلا

بینے جو آتش مین بلبل کا منہ چڑایا — ساقی نے کہکے قہقہہ قلقل کا منہ چڑایا
اللہ حضرت آدم کس جز کا کل تھا ہم مین — جس جز نے اپنے آخر اوس کل کا منہ چڑایا
پاس ادسکی زلف کی جو آئی مجھے تو نیے — سو کرکے شاخ شانہ سنبل کا منہ چڑایا
یہ لال لال ڈوری دکھلا کے فصل گل مین — نرگس نے تیرہ ساقی یہان گل کا منہ چڑایا
کل شیخ جی بولی کو ایک ٹوپی لیکے نیچے — بینے کہا کہ تمنے اس پل کا منہ چڑایا
دو باتین فارسی کی سیکھا اوسنے میر انشا — بس لکھنؤ سے ساری کابل کا منہ چڑایا

کیا خدا سے عشق کی مین رونمائی مانگتا
کرچ لیکر آہ کی کہتا ہے یون دل چرخ سے
یون کہار ندون نے جھٹ پٹ شیخ کی پگڑی اتار
اوس سے خلوت کی ٹھہر جاتی تو مین اللہ سے

مانگتا بھی اوس سے تو ساری خدائی مانگتا
تم سے دل بو گر بڑا صاحب لڑائی مانگتا
دو بڑائی ہے یہ سر اوسکا بڑائی مانگتا
واسطے دو دن کے عرش کبریائی مانگتا

دادرس کوئی جو مل جاتا تو انشا عشق سے
الامان مین بادشہ کے دہی دوہائی مانگتا

عشق نے مجھپر اوٹھایا اور تازہ شاخسانہ
ران پر دہر ہاتھ میری آگ سے ایک پھونکدی
دیکھکر مجھکو رہا ندا سا لگی فرمانے آپ
اوس پری کے در تک سے لیلانہ کیونکر پڑ سے

لیگیا دل چھین ایک میلا کچیلا چلبلا
گدگدی آمیز چٹکی کا بنا تھا چٹکلا
تھیسرا یہ میری چڑہی ناک اپنی مت پھیلا
سو کہے سمجھے قیس کا بیٹے مٹا یا غلغلا

دہیان کر انشا تک اوسکی غرفہ منظر کی سمت
عرش کا در وہ ہوا چلون چھٹی پردا کھلا

جو ہاتھ اپنے سبزی کا گھوڑا لگا
مری ہے جو بازو مین ایک نیل سا
اجی چشم بد دور نام خدا
بھلا آپ شرمائیے کس واسطے
یہ دیکھتی نگاہون سے گھورا مجھے

تو سلفے کا اور اوسکو کوڑا لگا
سو تیرے ہے پانو بچا توڑا لگا
تمہین کیا بھلا سرخ جوڑا لگا
کبوتر کا باہم جو جوڑا لگا
کرو دیکھنے میرے دل کا پھوڑا لگا

لگی کہنے انشا کو شب وہ پڑے
تجھے بھوت ہو یہ نگوڑا لگا

پیدا ہوا جی عشق سے جب سنگ مین کیڑا
عکس لب جان بخش سے جون بیر بہوٹی
کیڑے کا پر انگیا مین لگا رہا دیکھا بولی
منہ چنگ نے فنکاری کی یہ لی کہ چھچک کر

پھر کیون نہ پڑے زخم دل تنگ مین کیڑا
پھرتا ہے پڑا ایک قدح بنگ مین کیڑا
ہے کشن یہ کالی ناگ سے انگ مین کیڑا
کیڑے نے کہا ہو تری منہ چنگ مین کیڑا

جگنوں کو نہ رکھ محرم شبنم میں ارے چھوڑ
ایک زہر بھرا میرے دل تنگ میں کیڑا

جھینگر کی سن آواز مراقب ہو کہ ہے یہ
مشغول عبادت عجب آہنگ میں کیڑا

نیچے ہیں یہ ریشم کے نہ یہ خط شعاعی
ہے مہر بھی ایک عالم نیرنگ میں کیڑا

ڈورے تری آنکھوں کے اگر دیکھے تو دو ہیں
ریشم کا لگے آئینہ کے زنگ میں کیڑا

بوسیدہ لغت چھانٹی ہی اللہ کرے پڑ جائے
ای شیخ تری عقل کے فرہنگ میں کیڑا

وہ مور و ملخ فوج مضامیں ہے مری پاس
جسکے نہ مقابل ہو کبھی ڈھنگ میں کیڑا

شدہ شدہ دستے شدہ پائی جو پڑ ہو تو
ہو وہی تر ہے سیکڑوں فرسنگ میں کیڑا

زاہد جو چیک جائے تو جون کرمک شب تاب
ہے پیچ کوئی مقعد پرتنگ میں کیڑا

چونکے گرو بندر سے سمجھے کہ مور آیا
دارائی کا ایک نیفہ خوش رنگ میں کیڑا

اس دور میں افسوس نہیں خواجوی کرمان
ہوتا تو بتاتا وہ ہر ایک رنگ میں کیڑا

من بعد فنا ناک سے ایک ناگ ہو نکلا
تھا کبر کا وہ جو سر ہوشنگ میں کیڑا

سائل ہو جگت بولنے پر مجھسے تو دو ہیں
پڑ جائے تبھی گاہ جگت جنگ میں کیڑا

انشا نے چھوا آیا دلکو تو آیا
جاندار سمت رسما ایک [illegible] میں کیڑا

اونھیں بھوک پیاس سے کیا غرض وہ جو قید میں ہے ہوئی بلا
تم خبان اونھیں دیو نگے دا تو یہ مقتضا بھا

کہ دمہ سے عقدہ کشائیاں نہیں ہوتیں کچھ بھی بجز خدا
کبھی منے کرئے رجوع کچھ نہ کہا کہا نہ کہا ہا

الف ندا کی تو دم عبث یہ لگاتی ہے کہ دیر سے
نہ تو کاہ اوگاؤ کے تم کہا نہ تو نہ بناؤ گی تم مہا

ہم امام شاہی اگر دلا تو بس آ کی عشق کی کر صدا
کہیں اس مقام سے پھر نہ جا نہ ہوا اس طریق سے کارہ آ

مجہ ورد مصرع فارسی ہی انشا آٹھ پہر ہو اب
نبود زحالت دل خبر کہ برو گذشت چہا چہا

کیا جو کمیت آج چاندنی نے مراد اپنی یہ چاند نکلا
تو ایک ساقی بھی گھر سے اپنے شراب لیکے بھر چاند نکلا

جو گھر سے گا زیستر وہ کیوں نکو ماند دین شعبدہ ساند نکلا
تو بول سب اہل دید دیکھو نیا یہ بدلے سے چاند نکلا

بیان جو تشریف آپ لائے کہ ہر سو یہ آج چاند نکلا
کرہ کنعان بھی جبکے آگے جو خوب سوچا تو ماند نکلا

جاگی تھے راجہ بھیر تھری جی کنواں بنانیکو وہاں کھیلنے
زمین کھودی تو ایک جوگی دھری ہوئے سر پہ ناند نکلا

جو ٹھنڈی ٹھنڈی آہ کی آہ چھانون تارہ دن کی چل نکل تو
گلو نکی نکہت کا قافلہ بھی چمن پہ ہو کر لا دی چھاند نکلا

بہت سنبھالا کہ نالہ اپنا پڑے نہ چرخ بریں سے لیکن
ستارے تعینے چھٹک رہے تھے سبھونکو وہ روندراند نکلا

خیال تھا اونکو ماہ نو کا تو کس مزے سے وہ کہہ رہے تھے
ہما ہی کوٹھے پہ دیکھ انشا کہیں یہی ہے آج چاند نکلا

چل شہ امریوں میں جھولیں لیں درختوں کی ہوا
چھا گئی کالی گھٹا ہے تیرہ بختوں کی ہوا

رات دی تھی اوسکی چوکی سو مردامن میں آج
بچ رہی ہے سیکڑوں پریوں کے تختوں کی ہوا

سر و قد جو لوگ ہو نیچ کھیل ایدل وان سے تو
سخت کرتی ہے دلوں کو ان درختوں کی ہوا

شیخ یہ برسات ہے مجھسے پرے ٹک ہو کے بیٹھ
آدمی کو جن کرے ہے تیرے رختوں کی ہوا

پھیر پھیر آتا ہے انشا وہ ہی مصرع مجھکو یاد
چل شہ امریوں میں جھولیں لیں درختوں کی ہوا

ہوں کشتہ اونکی کبھی وشاروں کے چوٹ کا
تھا جنکے سر دوپٹہ تمامی کے گوٹ کا

کیا جانے لوٹ پوٹ کیا کسکی چوٹ نے
ہے درد سا جو ایک ہمیں پھوٹ پھوٹ کا

ہیں گئیں باز ایک کھلاڑی بڑی ہی قد
آسان نہیں ہے مارنا کچھ اونکی گوٹ کا

اے قرص آفتاب نہ تلیا مجھے کہ میں
بس معتقد ہوں اپنی ہی مائیں کے روٹ کا

گذری عمل سے جب کے بتاؤ کوئی ہمیں +
کچھ جھاڑ پھونک نقش کوئی ٹوٹ کا

انشا گرفتاق ان انکھوں کا کیا کہوں
اک عالم اونکے صاف ہی پایشلے پوٹ کا

زاہد مرے مودہ کی اسرار نہیں پاتا
غافل اوسے کیا پاسے ہوشیار نہیں پاتا

ہر چند کہ تیور تو اڑجاتے ہیں آپ ہیں
پر اپنا کچھ اگلا سا میں پیار نہیں پاتا

خون کرنے پہ ہوں اپنا ہاتھ قسمت سے تیرے ہے
پر کیا کروں اس دم میں تلوار نہیں پاتا

چلنے کو تو حاضر ہوں میں وادی وحشت میں
پیاں قافلہ پر کوئی ٹھیار نہیں پاتا

گو وعدہ کیا تمنے اور کھائی قسم لیکن
تسکین دل اپنا کچھ اے یار نہیں پاتا

اللہ یہ دشمن ہے ای شوخ تو میرا اب
جب مجکو تو پاتا ہے ہتھیار نہیں پاتا

گو روپ بدلتا ہے ہر روز نئے انشا
صحبت مین کبھی اوسکے پر بار نہیں پاتا

غلام مین تو ہون اون صاحبون کی کج کج کا
سرے تو صاحب اوہیر چبوترہ گچ کا

جو لوگ کج کلہ ہوئے ہون اونھون کی تاج کج
کہ وصف کرتے ہین ایسی ہے وضع کی سج کا

عبث نہ آتی تو بکبک سے مغز کھاتا تجھ
کہ آشنا نہیں مین اسطرح کی کج بج کا

سمند ناز پہ وہ شہسوار جو نکلا
تو غل مچ گیا بازار بیچ بیچ کا

لچک سی آگئی ہے شاخ گل کے شانہ مین
خدا کے واسطے اپنی کمر کو مت لچکا

نہ جھوٹ موٹ گواہی دلایئے مجھ سے
کہ کہنے والا ہون لکھ پھاٹ مین تو سچ سچ کا

جو خوب سوچو تو ہے نام جسکا استغنا
وہی تو اصل ہے انشا ہزار لالچ کا

ہوا جب اشک دل باغ فراغ کا بیٹا
تو کیون نہ کہیے پھولے کو داغ کا بیٹا

نہ جھونک آہ کے شعلہ کو بھاڑ مین ای عشق
کہ ہے بڑے ہی یہ صاحب دماغ کا بیٹا

مثال عیسی مریم مقابلے کیا
لباس عکس مین ہے یہ چراغ کا بیٹا

ذبیحہ سر مینا کو چھیڑ شاید ہو
خفیف قاضی عالی دماغ کا بیٹا

حباب بادہ کو کیونکر کرے نہ پیار انشا
کہ ہے یہ شیشہ کا پوتا ایاغ کا بیٹا

تجھے کیا ملا ایک عرش سے مجھے عشق ہے ترا اے خدا
بہت اذکو لکھون تو والسلام علی من اتبع الہدے

اری ای جنون جہان کشا مجھے اوسکی ٹاٹ سے مت ڈرا
یہ ترا جو توسن شوق ہے ابھی اپنے اور کہین کودا

دل قیس کیونکہ نہ عشق کرے نہ آہ جبکہ وہ مہد سے کش
کہ وہ اوسکی لیلی ماہ وش ہوئی اونشہ سے کہ جدا

تیری آنکھ ہے مجھے خطر مگر اسطرف سے لس اب گذر
ارے عشق کچھ تو خدا ہی ڈر میرے دل کو آہ تو کر گدا

کسی ساتھ دل اٹک ہے اور دیر مین مت بھٹک
در میکدہ سے ہے مرتبہ نہین جکو ہووگی انشا

مجھے آفت آکے گھیرتے کہ گناہ بھی ہین بہت کیے
مجھے ایک کشتی بادہ دی اری اسے جاز کی ناخدا

رہ اتقا سی بھلا سو کیا کہ یاس سے مین نہین آشنا
کہین انشا انکی مے پلا مجھے اونکی زمرہ سے کر جدا

دل ستم زدہ بیتابیون نے لوٹ لیا
ہمارے قبلہ کو وہابیون نے لوٹ لیا

کہانی ایک سناؤن جو ہیر رانجھا کی
تو اہل درد کو پنجابیون نے لوٹ لیا

یہ موج لاؤ خود رو نصیب سے بولی
کہ کوہ و دشت کو سیرابیون نے لوٹ لیا

چھپا تھا لیلیٰ مین اور گئی یہ جسم
کہ ناقہ نجد کے اعرابیون نے لوٹ لیا

کسی طرح سے نہین نیند آتی انشا کو
اوسی خیال مین بیخوابیون نے لوٹ لیا

اب تو انگلی سی طرح کا نہین گہرا پردا
رہ گیا آپ مین اور ہم مین اکہرا پردا

ہے یہ دالان پہ سے حکم جو ہو تو اسمین
ایک روپہرا لگے اور ایک سنہرا پردا

باد کے صدمہ سے کھڑکا ہی کرے ہے دن رات
یہان لنگوٹی کی طرح دیوے ہے پہرا پردا

گر پڑا تھا جو دو شالہ بھی پڑا اسپلون پر
ٹانک جو تم نے دیا تھا سو وہ ٹھہرا پردا

اوس پری زاد کی جی صدقے کہا یون ہنسنے
میرے ڈولے مین لگا دیجیو ہرا پردا

ہے زمانہ یہ برا ایسے غلام انشا کا
آپ رکھ لیجیے یا حضرت زہرا پردا

ہوا یہ اے دو دل سے کوہ قاف کا جوڑا
کہ وہان پریون نے اک قصہ مہر او وفاق کا جوڑا

رہینگے خلد مین دایم اگر یہ سوز دروں والے
تو پہنو گے کہین مجھے وہان بھی سندس اعراف کا جوڑا

مزہ دیکھو کہ اوس چاہ ذقن کا عکس تھا وہ تو
عبث طوفان اون لوگون نے جسپر ناف کا جوڑا

کہا سب دیکھنے والون نے دشمن زیر پا تھا جب
نیا پہنا جب تون نے مخمل زرباف کا جوڑا

پچھوا کی جو مخلوق کی ہو کوئی آکھ گی بڑھیا
بنی وہ آنکے بوڑھی اور بڑی نداف کا جوڑا

مہابھارت کی قصونکے جو ایمان اور تو کچھ بھی
نہین ہم پاس صاحب کم گزاف و لاف کا جوڑا

کہون کیا اوسکی مین باتین غرض میری تو جانب مین
زمانہ مین نہوگا کوئی اس جراف کا جوڑا

بہت ڈھونڈھا نہ پایا راج مین ہر لوہنگ کے لیکن
کہین حضرت سلامت آپکے انصاف کا جوڑا

نہیں ہم فن کو باہم دیکھ سکتی لوگ یہ سچ ہے
لگا اقلاص بیچ لا یجب اقلاص کا جوڑا

ابھی دیکھو گے جب تم آرسی مصحف تو وہاں انشا
پڑھیگا سورۂ الحمد اور اخلاص کا جوڑا

جواہر سے ملا تا کون یہاں اعراض کا جوڑا
یہی باندھا ہوا خود سید فیاض کا جوڑا

حفاظت بحر و بر کی تب تو سونپی جلیے قدرت نے
بندھی بیچ خضر اور الیاس سے مرتاض کا جوڑا

قضا نے خارجی کے واسطے بنوا کے بھیجا ہے
عجب اک بیمان نینا امراض کا جوڑا

غرض کے حرف کی تکرار کی جن نے تو وہ بولے
یہیں آئے ہو تم تو اطلس اغراض کا جوڑا

کترا اور بیونت بیان تک ہے کہ سیر کیا پراغ
مجھے بھیجا تو کلکتہ سے اک مقراض کا جوڑا

وہ دو زلفیں نہیں ہیں ایک کالی ناگ کا جوڑا
بنا یا ہیں کے فنکار کیو جی لے آگ کا جوڑا

نہ کیونکر بن کے بن ٹیسو کی پھولوں کی نظر آویں
جو جنگل جی ہے جوگی آپ بیوین بھاگ کا جوڑا

انھیں کیا نعمت الوان ہے جنکو غرش سے اترا
یہی ایک جوگی روٹی اور ادبار ساگ کا جوڑا

مہاراجہ جہاں چکتے تھی موتی ہنس کے جوڑے
وہاں کا اب تری ٹھاکر بنا ہے کاگ کا جوڑا

لگادی جوں ہے اس جنگل کو بس اک دھی اہو ہمن
یہ دھر پت پھر کچھ انشانے دیت راگ کا جوڑا

گیا بیٹ جگھڑی قیس یا بان گرد کا جوڑا +
ٹکرا یا ہم دو لنکی آہ سرد کا جوڑا +

شعاع مہر آکر زعفران کے کھیت چھا جاوی
بنو دی تو بھی وہ عاشق کے روی زرد کا جوڑا

سیاہی سوزن مژگان سے تری چین لیے بیٹے
گلابی ریشم رنگھا ہی برگ ورد کا جوڑا +

مبارکباد گاتی خوب نبی ٹکڑا کے فتنے نے
شہا عجب ہوا فرہاد عم پرور د کا جوڑا

لباس خاک میں جو دو بگولے لڑگئے شاید
یہ دو روحیں نہیں پہنا تھا جنھوں نے گرد کا جوڑا

لکھا رکھی ہیں حسب اللہ عادو عصیان انشا
ملا گر وقت تو موجود ہے یہ فرد کا جوڑا

نہ اے زاہد یہیں بنوا کے موٹی سوت کا جوڑا
کرادیگا تجھو استبرق لاہوت کا جوڑا

مرصع پوشی گردونکی ستاروں سے عبث ٹھہری
غزالان حرم کی فوج کا سرخیل ہو لیکن
تمہارے بیٹھنے اور لیٹنے کے فعل کرنے کو سلیو ہے

نہ نکلا وہاں تو تیری حقہ یاقوت کا جوڑا
کہاں قیس بنی عامر تری سبھوت کا جوڑا
نہ دیکھا جن نے ہو پیپل تلے کے بھبوت کا جوڑا

نظر آئے ترے انشا اگر دو نرگس جادو
تو باہم لڑ پڑے ہاروت اور ماروت کا جوڑا

صنم خانہ میں جب بولا بت ناقوس کا جوڑا
جو سوتے ہیں ذرا تو انکو تو کیا کیا سیر کرتا ہوں
نہ سمجھو کہکشاں کا عکس دریا میں ادھر دیکھو
کرام کاتبین کے شکل کا اُن کی طرف سے بیاں
رصد جو تار دن نے تاک دل انگور سے باندھی

لگا نٹھا کر کے آگے ناچنے طاؤس کا جوڑا
سرہانے رکھ کے بلوری کوئی فانوس کا جوڑا
کہ ہے مارِ سیاہ نا نو مایوس کا جوڑا
ملا پھرتا ہے اپنی ساتھ ایک جاسوس کا جوڑا
ستارے جانتے ہیں اسکو بطلیموس کا جوڑا

ہما کے سور چھاپ پر تو زرتن باندھ کے انشا نے
کھچا کہتی کہ ہے یہ چتر کیکاؤس کا جوڑا

نہیں مجھ پاس اے قمری تری کیسر لگ کا جوڑا
یہ خاصیت ہے اُن کی آنکھوں کی جو ان آتشی شیشہ
اڑی بسل کو جی گینڈا ہو وہی ہے تپ پتے ٹھکرا
مہادیو او تری جو کیلاس سے اپنی جٹا ٹھہلے

تری بین گھونسلے میں چھوڑ دو ناگ کا جوڑا
کسے پہننے ہے کہیں دیکھا بھی اس اوڑلاگ کا جوڑا
کہ جوگی جی یہ جوڑا ہی او دیکھے گی کھاگ کا جوڑا
تو شاید بن سکے اس جوگ کے بیراگ کا جوڑا

پھنکا جاتا ہوں عشق کی گرمی سے ای انشا
خدا کی کیا بلا یہ دل بنا یا آگ کا جوڑا

تراقی کا یہ پہنا او جس کسی نے تاش کا جوڑا
ملائی آپ نے چتون تو ہم بھی دل کی کہہ بیٹھے
پرُعا کرتا ہے جن بشن آئینہ کو جب دیکھے
بھٹی ہے روح قیس و کوہ کن با ہمدگر اکجا
بھلا جو مرد افیونی ہوا اسکو بھوک کیا مانگنے

کرا اُٹھا گا فلک پر ظاہر شاباش کا جوڑا
یہی بتا بس اپنے اس نگاہ فاش کا جوڑا
کہاں ہے کوئی تیری عاشق عیاش کا جوڑا
قضا را ہو گیا ہے مفلس و قلاش کا جوڑا
کفایت میکند یکدانہ خشخاش کا جوڑا

جو دل بادلکی ہاتھی سے بڑا گر گت مین ہو وئی
تو ٹھہرے راے کینڈ ال تمہاری لاش کا جوڑا

وہ قمری سر و پر جو بولتی ہے اندنون اوس نے
بنوا ڑا ایک جھاؤ لعل کے فراش کا جوڑا

کسی جوگی نے چھو منتر سکھایا ہے مجھے انشاؔ
لئے پھرتا ہون مین چٹکی مین اپنی ماش کا جوڑا

کہین بچھڑا ہوا دیکھا جو اک سُرخاب کا جوڑا
تو ڈوا رہین مار کر رویا لبِ گرداب کا جوڑا

نہ آنکھین تر ہوئین فرہاد مسکین پر جو شیرین کی
تو نکلا بیستون سے پھوٹ کر سیلاب کا جوڑا

گھٹا ٹوپ اوس پری نا لکی کا کچھ ہوا اوچھا
تو پاٹ ایک آ ہین لیکر چادرِ مہتاب کا جوڑا

بہت پرواز پر ایک دن کی سنتے ہین آیا ہی
پر اپنی دم مین کوئی اس نے کیا سرخاب کا جوڑا

وہی سوزش زدہ یکبارگی جو چاہ مین ڈوبے ق
جھنو جھو لیگیا وہ مارِ موجِ آب کا جوڑا

اوٹھین زیادیون کی ہین یہ آنکھین اشک آلودہ
پریزادون نے جن پر طوطیا وولاب کا جوڑا

نہ لگا کھاے ہرگز آپ کی گدڑی سی پان مین ق
پڑا چمکا کرے گو مہر عالمتاب کا جوڑا

کہین تو شال کا بوٹا کہین زربفت کا ٹکڑا
کہین اطلس کہین پیوند ہے کمخواب کا جوڑا

لئے انشاؔ فی بو سہی وہ ہزار اونکی لیون ہے گل
دوگانہ دیکی سیدھی ہاتھ مین عناب کا جوڑا

چمن ہے کیا بندھی تیری رخ تمناک کا جوڑا
کہ ہے وہان کان آنکھ اور مونھ بنا شد رک کا جوڑا

سحر کے منہ سے مل دینگے بھبوت اکسیر کا آکر
بگولا گر جو آتی ہین یہ پہنے خاک کا جوڑا

سجا ہے دخترِ رز سے پری نے آج اے ساقی
عجب ابریشم رنگا ہے برگِ تاک کا جوڑا

ہزارون ڈھب کے یا سن اس سے پیم ڈھلتے ہین
منہ کیون چرخ گردون لے کلال اس خاک کا جوڑا

یہ نکلین ایک افیونچی آنکھین گورتے باہم
کہ لالہ جی نے دیکھا کاسۂ تریاک کا جوڑا

اٹھا دم ہنہناتی ہی نسیمِ صبح کے گھوڑے
ابھی کر لیجیے اپنے توسنِ چالاک کا جوڑا

قیامت بے ادب ہین جو تلون سمجھین نہ انشاؔ
کہ ہین وہ دونون آنکھین گردشِ افلاک کا جوڑا

ملی باری ہے جو مٹرتال کرکے راکھ کا جوڑا
تو تابنی سعر جی او نکلین کوئی تو ہی لاکھ کا جوڑا

تصور نے ترے اک دھوپ سی سو تو نکو دکھلائی
ہوا ساون بھی اونکو جیٹھ اور بیساکھ کا جوڑا
نہیں کچھ بھید سے خالی یہ ملسی واں جی صاحب
لگایا ہے جو اک پھوڑے سے تمنے آکھ کا جوڑا
لپیٹ کر کشن جی سے رادھکا یو نہیں لگے کہنے
ملا ہی چاند سے ابی لو اندھیرے پاکھ کا جوڑا

یہ سچ سمجھو کہ انشا ہے جگت سیٹھ اس زمانہ کا
نہیں شعر و سخن میں کوئی اوسکے ساکھ کا جوڑا

جس شخص نے کہ اپنی نخوت کے بل کو توڑا
راہ خدا میں اوسنے گویا جبل کو توڑا
اپنا دل شگفتہ تالاب کا کنول تھا
افسوس تو نے ظالم ایسے کنول کو توڑا
کولے تلے کھڑا تھا دیکھا جو تجکو آتے
ہاتھ اوسنے کرکے اونچا جھٹ ایک پھل کو توڑا
تھا ساعت فرنگی دل جب جو ہو رہا ہے
کیا جانیے کہ کسنے ہے اسکی کل کو توڑا
دارا و جم نے کیا کیا تجھسے شکست پائی
اے چرخ تو نے کس کس اہل دول کو توڑا
مفلس کے بر میں یارو وہ لا بھی کب آیا
رکھتا ہے گرم زر کا جسکی بغل کو توڑا
آنکھوں سے اپنی آنسو کچھ ایسے پھوٹ نکلے
فوارے کے کسی نے جیسے ہو نل کو توڑا
لینی ہے جان دل تو ظالم تو آج ہی لے
ٹوٹ جائے گا وگرنہ پھر اسکا کل کو توڑا

احوال خوش اونھوں کا انشا میاں جنھوں نے
اوس ذات بحت سے مل بند اجل کو توڑا

کیا کہوں احوال تیرے عاشق بیتاب کا
اشک جو ٹپکا سو گویا قطرہ تھا سیماب کا
دیکھیے آکر جھمکڑا چادر مہتاب کا
لہر میں لیتا ہے سمندر عالم سیماب کا
تھے جو کمبل پوش اونکے سامنے کیا تذکرہ
صاحب شال و سمور و قاقم و سنجاب کا
سوزن عیسیٰ بے دم کرنے لگی قدوسیان
یہ ضمیمہ رہ گیا تھا عالم اسباب کا
کوئی شعلہ اٹھ چلا حد سے تو یارو نے کہا
ایک یہ بھی جوش تھا برسات کی سیلاب کا
لطف وہ شام اودھ کا دیکھیے جا کر دوستو
ہو جو فیض آباد میں نوکر میاں نواب کا
نعرہ ہو سے کسیکے زلزلہ سا ہو گیا
حال کرنا ہے جنھے دیکھا مسجد و محراب کا
اس شوسے پن پہ بیٹھے کسقدر ہیں شیخ جیو
تو نہ تم اونکی نہ سمجھو ہے یہ منکا راب کا

اور بھی پرواز اگر منظور ہو تو زاہدا
گانٹھ لیجے دُم مین اپنے پر کوئی سرخاب کا

دیکھ لیجے ہاتھ دھر کر اس مرے سینہ پر آپ
گر نہ دیکھا ہو تڑپنا ماہی بے آب کا

کیا ہی پھبتا ہے یہ صاحب رنگ کا کرتا تمھین
اور اے ظالم یہ ڈھیلا پائچہ کمخواب کا

نالہ و آہ و فغان سے ربط ہے مجھکو مدام
غل مچاتا کیون نہ غرش آوے او نہین دولاب کا

مانگتا ہے یہ دعا اٹھون پہر انشا سدا
یا الٰہی بول بالا ہو مرے نواب کا

اب کے یہ سردی پڑی ہر ایک تارا جم گیا
کاسہ چرخ برین سارے کا سارا جم گیا

چاند سے ٹکڑے کو اوسکے دیکھ کر دا گرد سے
چار چار انگشت سورج کا کنارا جم گیا

کیمیا کا شوق تھا جنکو اکڑ کے بت ہوئے
تھا جہان تک شہر مین موجود پارا جم گیا

سرد مہری سے زمانہ کی نہ پوچھا حال کچھ
اوسمین جو جو آہ سے نکلا شرارا جسم کا

آب خورے برف کے انشا کو بھیجے آپ نے
اسکے یہ معنے کہ لو نعمت تمھارا جم گیا

## ردیف الباء

### غزل بر مصراع طرحی حسب الحکم جناب عالی متعالی

مل گئی سینے سی سینے پھر یہ کیسا اضطراب
مر مٹے پھر بھی گیا اپنے نہ دل کا اضطراب

کیون پڑی تھلکین نہ آنکھین آنسوؤنکی بوجھ سے
ہے دل صدپارہ کو سیماب کا سا اضطراب

روس کا یہ حال ہے یہان قافلے پڑکی دور سے
کر رہے ہو جسطرح محمل مین لیلا اضطراب

پوچھتے کیا ہو کہ تیرے دل مین کیا ہے مجھ سے کہہ
اور کیا یہان خاک ہوگی جوش ہے یا اضطراب

دم لگا گھٹنے ابھی مین کیا کہون کل رات کو
تم نہ آئے تو کیا یہان جی نے لیا کیا اضطراب

کیا غضب تھا پھاند کر دیوار آدھی رات کو
دھم سے میرا کودنا اور وہ تمہارا اضطراب

تھا وہ دھڑکا پر نہ لے ساتھ صدقے اوسکی جی
پھر کرے اپنے نصیب اللہ ویسا اضطراب

اوسکی چاہت مین جوانی اپنی جو تھی چل بسی
ہے پر اب تک جیکو ایک جیسے کا ویسا اضطراب

پیر و مرشد کا یہ مصرع حسب حال انشا کے ہے
مر مٹے پر بھی گیا اپنے نہ دل کا اضطراب

زلزلہ لایا ہے جسم مضمحل کا اضطراب
مر مٹے پر بھی گیا اپنے نہ دل کا اضطراب

نکہت گل سے پری کو کونہ کونے پھرے
تھا انوکھا یہ ہوائے معتدل کا اضطراب

کر گئے کچھ تغیر اونکی بڑھ چلا جو مین تو وہ
بولا ٹک دیکھو تو اِس نا منفعل کا اضطراب

عشق وہ چھل ہے کہ جسکی تخم ہین یہ اشک سرخ
بھیز دی ہے مغز اوسکا اور چھلکا اضطراب

اوسکی ہم صدقے مٹایا جسنے باہم کرکے خلط
آتش تیز و ہوا و آب و گل کا اضطراب

یا دہین انشا وہ شرمائی ہوئی آنکھین سجھے
اور تنہائی مین اوس ہمان گسل کا اضطراب

جھٹ پٹ جھپٹ کر لگنے جو موندی کواڑ خوب
چوکھٹ پہ گر کے رات مین کھائی پچھاڑ خوب

ایک سنگ پر جو صورت شیرین نظر پڑے
ہم بے ستون کا دیکھ کے روئے پہاڑ خوب

منظور اور بات جو کچھ ہو تو آسیئے
گلشن مین ایک کنارہ ہی چلنا کا جھاڑ خوب

لیلے نے آ کے نجد مین مجنون سے یون کہا
کیا آپ نے پسند کیا ہے اوجاڑ خوب

ایسا نہو کہ خون ٹپکتا ہو اندرون
رہنے لگی ہے ورپہ تری بھیڑ بھاڑ خوب

جلدی خبر لو میری کہ ہر زخم دل کے آج
دست جنون نے ڈالے ہین پھاڑی اوکھاڑ خوب

دیوانہ تو کہو ہو مجھے مین بھی اپکی سا ملو
لاتا ہون کیا ہے سوانگ گریبان کو پھاڑ خوب

پھولون کے گیند مجکو تو جھٹ بار بیٹھنے
کر کے نشانہ دور سے نظرون مین تاڑ خوب ق

اور اپنی بار سے چوٹ بچا جانے واچھڑے
کیا آپ نے لگائی ہے تکیہ کی آڑ خوب

انشا جو اوس سے بگڑا تو کہنے لگا وہ شوخ
اچھا جی اچھا جا ہے ٹھیرا بگاڑ خوب

پھرا یہ آنکھون مین اوس زلف عنبرین کا سانپ
کہ موج اشک ہوئی ہائے اپنی آستین کا سانپ

کھجور سے چوٹی پہ کسکے تھی جسکے دھوکے تمین
جگر کو کاٹ گیا شاخ یاسمین کا سانپ

ہلا کے زلف نہین کسنے کی تھی بوسے پہ
کہ پھر گیا مرے چھاتی پہ اوس نگین کا سانپ

پلک وہ کے سرمہ دنبالہ دار پہ کر دیا ان
کہ ہے یہ نرگس شہلائے نازنین کا سانپ

لٹ اوسکی بال کی غصہ مین کہ جبین پر دیکھ
نہ ایسا ہووے گا صحرائے لک چین کا سانپ

اگرچہ زلف مددگار چشم تھی کہ سرا
ڈسے ہے دل کو نگہ سحر آفرین کا سانپ

عمامہ والون سے ایدل تو بچکے نکلا کر
کہ ہے یہ شملۂ زہاد راہ دین کا سانپ

ق
شب فراق تو آیا تھی ہی اژدہا تیار
کہ تھا خیال مین اوس جعد عنبرین کا سانپ

صباح کفچۂ زرین آفتاب کو دیکھ
کہا یہ مینے یہ کافر نہین زمین کا سانپ

نگل ہی لینے کو نکلا ہے غار مشرق سے
یہ پھن نکالے ہوئے چرخ چارمین کا سانپ

پھر اسپہ ایسا ہی مطرب نے جو گیا گایا
کہ بن گھرا ہوا ایک آہ آتشین کا سانپ

عصائے حضرت موسیٰ ہوا ہے آہ انشا
کبھی کرے جو کہین قصد میرے کین کا سانپ

بناکے چھوڑون جو اپنون کا شرابین سانپ
تو صاف آوے نظر جرم آفتاب مین سانپ

ہماری آنکھون مین ساقی بغیر برق نہین
یہ کیچی ہے نفس آتشین سحاب مین سانپ

اولٹ کے چوٹی جو کنگھی شب اوسنے الگادی
تو مرچک کے پڑا سخت پیچ وتاب مین سانپ

ملے ہے آئینہ مین اس طرح وہ زلف سیاہ
کہ لہرین لیوی پڑا جیسے سطح آب مین سانپ

یہ بال دہوئے ہین کسنے کہ عکس موجۂ آب
مجھے دکھائے ہے ہر کاسۂ حباب مین سانپ

سمجھ نہ حلقۂ کاکل مین کان کا موتی
کہ من نکال کے بیٹھا ہے ماہتاب مین سانپ

دلا نہ اہل زمانہ سے تو معانقہ کر
کہ ہے نہفتہ گریبان شیخ و شاب مین سانپ

خیال اوسکی لٹو نکا نہ کیون بسے دلمین
پھر اکرین ہین ہزارون وہ خراب مین سانپ

کسیکی زلف سیہ کی جسے چڑھی ہو لہر
نہ کیون وہ چونک پڑے دیکھ دیکھ خواب مین سانپ

ہزار ڈہب سے مضامین مین باندہ ڈالے ہین
پڑے ہین ہاتھ سے انشا کے ایک عذاب مین سانپ

## ردیف الف

نہین چاہیے شرم اتنی بہت
کہ مجلس مین بن بیٹھیے جلسے بت

بنا تھے ہین ہم کو کیا شیخ جیو — ذرا آنے دیجے تو ہولی کی رت
بہم صبر و شورش کے کیونکر بنے — کہ یہ کم سے کم وہ بہت سے بہت
کنور جی بھی ٹھاکر کے ایسے ہی ہین — ہنومان جیسے مہیشر کے ست

غزل لکھ اب انشا تو ایک اور بھی
کہ یہ قافیہ ہین انوکھے اچھت

ریختہ نمبر ۱۲

ہمین اوس صنم کی ہی الفت بہت — جھکے جسکے سجدہ کو پتھر کے بت
غلہراسے کیونکر ہوا ہے جنون — کہ ہے شورش افزا یہ ساون کی رت
مہاراج جی تمنے یہ سچ کہا — جنھین درشن اتا ہین انھین درشن اتا
کہے ہے اونھین دیکھکر راجہ اندر — یہ بجیات ہین تمتین دامن کے دت
پری ہے انسے تبخانہ کے برہمن — ترے بت کو رستہ ترے منہ کو بت
کوئی بھونکے ناحق جو کتے کی طرح — تو دتکار دیجے او سے لکے رت

ہیا در خلیل خدا سے وہ وہ وہ
جنا لات و عزی کو انشا نے بت

کعبے سے کیا ہمنے جو آہنگ خرابات — کیا جانے خوش آیا ہمین کیا رنگ خرابات
آتشکدہ ہے ہر شرر سنگ خرابات — جھلکے ہے غرض وہ ہی کچھ رنگ خرابات
سب ٹوٹ گئی جام و سبو ساغر و مینا — تھا گرم یہ شب معرکہ جنگ خرابات
امی پیر مغان انڈیے گا شوق سے دزات — مستانہ چڑھا کر قدح ننگ خرابات
گر راہ حرم مین نہ ملے آہ کرون کیا — مطرب و صنم خانہ ہوون ہین تنگ خرابات
گر شیخ سنے نعرہ لبیک کو مجھ سے — آواز ہے دہن دف و چنگ خرابات

ہے سلطنت عشق مبارک تجھے انشا
ہو زیب وہ شاہی اورنگ خرابات

کچھ اشارا جو کیا ہمنے ملاقات کے وقت — ٹال کر کہنے لگے دن ہے ابھی رات کے وقت
سرسری آپکی تشریف کے آنے سے حصول — مین تو تب جانون کہ آجاؤ کبھی گھات کے وقت

غیر سے کرتے تھے آنکھون نہین ابھی باتین تم
ہم بھی آپہونچے ہین کیا عین اشارات کے وقت

گرچہ مینے مے سے کی توبہ ہے پینے ساقی
بھول جاتا ہون ولی تیری مدارات کے وقت

آدمی خاطر ہین جہان آپ کا پھر آکیے ہون
پاس ہی بندہ کی آرہیے پر اس بات کے وقت

کیا کرون پاس ادب سے ہون نہایت لاچار
ورنہ کچھ اور ہی سوجھی ہے مجھے لات کے وقت

موسم عیش ہے یہ عہد جوانی انشا
دور ہین تیرے ابھی زہد و عبادات کے وقت

مدت کے بعد آئی نظر خیر و عافیت
کہیے مزاج کی تو خبر خیر و عافیت

گر گشت ہمارے ملیاسے پوچھیو
میری طرف سے باد سحر خیر و عافیت

اوصاف ہین زیادہ زحد اپنی آہ مین
لیکن جو پوچھیے تو اثر خیر و عافیت

اے اہل درد حسرت و ارمان کی جو ہے
کی رات کس طرح سے بسر خیر و عافیت

اللہ کیا سرور ہوا انشا سے بزم مین
اکبار یار پوچھے اگر خیر و عافیت

جمال و عظمت دادار خالق ملکوت
خیال کر کے یہ کہتا ہون بلہ رکھ غیر وت

نمود سطوت پروردگار ہے دیکھو
جہان تلک کہ کرے کام یہ نظر کا سوت

محیط ہی ہین ہے تمثال جلوۂ واجب
اگرچہ آئینہ ممکنات ہے ناسوت

زہے کریم کہ کردیون کو جسنے دیا
مدام مشغلہ سیر گلشن لاہوت

حسن حسین کی خاطر سے بخش دیویگا
گنہگار و نکو قصر زمرد و یاقوت

دیکھین سنیگے وہان حورین ہزار ہا غلمان
ہر ایک مثل قمر کے بدون ریش و بروت

ہمین ہے بمجہ سبحان ربی الاعلے
عطا کری جو تفضل سے قدسیونکا قوت

بغیر اوسکے کرم کے نہین بن آتی بات
ہزار گرچہ پڑہا کیجیے دعاے قنوت

بیان ذات کے اوصاف کس سے ہون انشا
صفات جسکی ہین حمال عرش ہین مبہوت

تو نے لگائی آکے یہ کیا آگ ہی بسنت
جس سے کہ دل کی آگ اوٹھی جاگ ہی بسنت

کیفیت بہار کی تو اوسکو سے خبر
موج نسیم کیطرح اوڑ لاگ ای بسنت

ہر شاخ زرد و سرخ و سیہ ہجر یار مین
ڈستے ہین ناگ ان کو جون ناگ ای بسنت

منہ دیکھو عاشقو نکے مقابل ہو رنگ مین
باندہی ہی مجھسے کسلیے تو لاگ ای بسنت

تجھ مین کہان یہ تو تلمونی کہان رنگ
دشت و جبل کو خیر سے اب بھاگ ای بسنت

جون تار چنگ چھیڑ نہ انشا کو بات مین
تیرا سنا ہوا ہے یہ گھڑ اگ ای بسنت

صد برگ کہ دکھائی ہے گہ ارغوان بسنت
لائی ہے ایک تازہ شگوفہ یہان بسنت

بھر بھر کے گلستان مین مے عیش و جشن سے
دیتی ہے ہر گھڑی مجھے رطل گران بسنت

تو اوٹھ چلا تو زرد ہوئی سب کے رنگ رو
کل آگئی بہار مین یہ ناگہان بسنت

آتی نظر ہین دشت و جبل زرد ہر طرف
ہے ابکی سال ایسی ہی ہندوستان بسنت

شادابی نسیم سے بحر سرور کو
کرتی ہے جوش مارکے اب بیکران بسنت

گر فی المثل ملایکہ ہون اہل زہد سب
لے آوے پھر سیر او نھین مو کشان بسنت

پتی نہین چمن مین کھڑکتی ترے بغیر
کرتی ہے اس لباس مین ہر دم فغان بسنت

گر شاخ زعفران اسے کہیے تو ہے روا
ہے فرح بخش واقعی اس عدو کو ہان بسنت

گردا بناکے ریش مخضب سے محتسب
جاتا ہے اوس مقام مین جاوے جہان بسنت

انشا سے شیخ پوچھتا ہے کیا صلاح ہے
ترغیب بادہ دی ہے مجھے ارغوان بسنت

آہ مولے فقیر کی صورت
کل شتے قدیر کی صورت

چھپی رہتی ہے خاک مین گوئی
تجسے روشن ضمیر کی صورت

فقرا کو کوئی خوش آتی ہے
بادشاہ و وزیر کی صورت

کو صولت اسکندر و کو حشمت دارا - ای صاحب نظرتا
پڑھ فاعتبروا یا اولی الابصار کا آیا - تا ہو تجھی عبرت

مستانہ جو بینی قدح بنگ چڑھایا - در عالم وحشت
تب غفر پکار اکے بنیاد مرتا - اب دیکھ جلاوت

ہر چمین فقیر ونکی طرح کھینچ لنگوٹا - اور رابذہ کی سمت
جا کنج خرابات مین ٹک گھوٹ سبزا - یون کیجے عبادت

اے حضرت عشق آئیے یان اجی صلا یہاں کیجے عنایت
ہاتھ پہ میری خط الف اللہ کا کھینچو - سونپو مجھے بستر
مین خاک نشین ہونگا گرو فقرا سے - کیا سمجھے ہو مجکو
گر سیر کنان برہمنی جا نکلون تو بولون - ناقوس کو سنکر
خوش رہتے ہین چار ابرو کی تبلا کی صفائی - مانند قلندر
درویش بلانوش بلا چٹ ہین میان دست پینک مین جو آوین
گاڑھی مین ہم اوسکو بھی جو جنگل کو بلا کر للکاری مچاتا تو نہین

مرشد مری مالک مری ہادی مرے داتا - دیجے مجھے نعمت
تم مونڈ گرو پیر یہ بندہ ہوا چیلا + جی سے کرے خدمت
رومال چھڑی لیکے جو ٹک کھینچون ادا سا کھلا دن کرامت
ہان برہمن بتکدۂ عشق ہست صدا رہے تجھے بھی الفت
نہ مجکو غم دو نہ اندیشہ کا لا - ہے خوب فراغت
اعمی کو مسل کرین افیون کا گھولا - ہین ایسے ہی آفت
دیتا ہون ہلا کنگرۂ عرش معلا - رکھتا ہون یہ طاقت

آزادون کے لہجہ مین غزل تونے سنائی از بہر تفنن
اب اپنی تو بولی کے کچھ اشعار کہہ انشا ہو جسمین ظرافت
ہے نام خدا اچھڑے کچھ زور تماشا یہ آپ کی رنگت
گات ایسی غضب تھر بھین اور جھمکڑا اللہ کی قدرت
مینے جو کہا ہون مین ترا عاشق شیدا اے کان ملاحت
فرمانے لگے ہنس کے سنو اور تماشا یہ شکل یہ صورت
الحاد و تصوف مین جو تھا فرق بہم یہان اصلا نہ رہا کچھ
پردہ جو تعین کا محبت نے اوٹھایا کثرت ہوئی وحدت
تاثیر ہے کیا خاک مین اس نجد کی کمبخت تو مجھکو بتا ری
ہر پیڑ کے جڑ آ نکلی ہے یہان نافۂ لیلے اے جذب محبت
کعبہ کا کرون طوف کہ بتخانہ کو جاؤن کیا حکم ہے مجھکو
ارشاد ہے جو تھا مین بھی کچھ ہو دیگا آیا ہے پیر طریقت
ہون پرتو روح القدس اس عہد مین مین بھی عیسےٰ کی طرح سے
یون چاہیے بیساختہ رہبان کلیسا مری کرے بیعت
آئی جو مرے گھر مین وہ شب بداہ کرم سے مین مونڈ دی گنڈی
منہ پھیر لگے کہنے تعجب ہے کہ یہ کیا این سید کی یہ طاقت

چل جا اب رے واو زبردہو پرے ہٹ ہے سب یہ بناوٹ

ان آنکھوں کو مین حلقہ زنجیر کرون گا ایسا ہے بلا ہون

چھوڑون ہون کوئی آپکے دروازہ کی چوکھٹ جب تک نہ کھلین پٹ

مر جاسے لہو جاٹ نہ گونگا ہو وہ کیونکر جو شخص کہ دیکھے

سرخی تری آنکھون کی اور ابرو کی کھنچاوٹ سرمہ کی گھلاوٹ

ہے معدن انوار الٰہی دل عاشق سوچو تو عزیزو

اس چھوٹی سے جاگہ مین یہ وسعت یہ سماوٹ اللہ ری جگھٹ

کیا پھبتی ہے اے نام خدا او چھلے آہا ہونٹو نپہ تمھارے

ایک بوسہ کے صدمہ سے دھوان دھار نلاہٹ مسی کی اوداہٹ

مین روپ بدل اور ہی چھپکے سے جو پونہچا بیٹھے تھے جہان وہ

سن کہنے لگے میرے دبے پانون کی آہٹ ہے ایک تو نٹ کھٹ

تھی گرم یہ کچھ مجلس مے رات کہ ساقی سب کہتے تھے زاہد

ہے توبہ شکن آج صراحی کی غٹاغٹ بھلا رے جماوٹ

اے واہ ری بالیدگی اور چینی رنگت یہ گات یہ سج دھج

اور جامہ شبنم کے وہ چولیکی پھنساوٹ بازو کی گلاوٹ

مت چھیڑو مجھے دیکھو ابھی کہنے لگوگے اچھا کیا تمنے

چولی مری ٹکڑے ہوئی دامن بھی گیا پھٹ لگ جائیگی یہ رٹ

ہے نور بصر مردمک دیدہ مین پنہان یون جیسے کنھیا

سو اشک کے قطرون سے پڑا کھیلے ہو جھرمٹ اور آنکھین ہین پنگھٹ

اے عشق ابھی آؤ ہمارا جو کی راجا ڈھونڈوت ہے تمکو

کر بیٹھے ہو تم لاکھون کڑوڑون ہی کے سر چٹ ایک آن مین جھٹ پٹ

پھرتا ہے سمان آنکھوں مین ابتک وہی انشا ہے ظالم ارے کیون

باہم وہ لپٹ سونے مین آجاتی رکاوٹ وہ پیار کی کروٹ

وہ بیچ پر بھی کچھ تو نکی مخمل کے وہ تکیے کمخواب کی پوشش
پردہ وہ تمامی کے وہ سوزنیکا چھپر کھٹ اور اوسکی سجاوٹ

کھول آغوش کہ اجساد اسیران سے لپٹ
کہ اسی دہن مین محو ہین در زندان سے لپٹ

یون گئی لخت جگر دیدہ گریان سے لپٹ
جگنون تینگے رہین بارش مین چراغان سے لپٹ

کھنچے جاتے ہیں ہم اسے مردمک دیدہ کو تو
خال کے روپ مین جائے رخ جانان سے لپٹ

گر پہنچنے کی خبر سچ ہے تو قیدی تیرا
خوب سا روئین لگے دروازہ زندان سے لپٹ

دہشت سے ہو دل صد چاک گئے اپنے تو ابھی
جا دہی جون شانہ جھٹ اوس کاکل پیچان سے لپٹ

لرکیا آہ کیا ہے کہ نہین رقص کے وقت
گر ندی پھرتی ہے بجلی ترے دامان سے لپٹ

اپنے پیچ کی حکایت جو خوش آئی تو وہ طفل
کھول آغوش گیا اپنے گلستان سے لپٹ

ہے لگی وادی مجنون مین جو وحشت ناگاہ
خوب سا روئے ہم اشجار بیابان سے لپٹ

قیس کی روح نسیم سحری کی صورت
لہرین لیتی ہے پڑی دشت مغیلان سے لپٹ

غزل ایک اور بھی کہنی ہے تو کہہ ڈال انشا
سر جھکا فکر مین جا اپنے گریبان سے لپٹ

اوٹھ نہ اے دود جگر ابر بہاران سے لپٹ
رعد ہو صاعقہ ہو برق درخشان سے لپٹ

یاد مین اوس قد رعنا کی بھری بیٹھے جو آہ
دہین وہ آہ گئی سرو گلستان سے لپٹ

دیکھتی ہے اوسے کچھ جی جو بھر آیا اللہ
ہم بھی کیا روئے ہین گل بلبل بستان سے لپٹ

پاسبان چاند رہا آہ سحر چاندنی مین
رات جو سو رہے ہم اوس مہ تابان سے لپٹ

وادی نجد مین جو ناقہ لیلے گذرا
اوٹھ کے ایک شعلہ گیا پاس حدی خوان سے لپٹ

بید ماتم مین نہ کیون بال بکھیرے اپنے
قیس صحرا مین سحا ہو مغیلان سے لپٹ

سیر فردوس جو مطلوب تجھے ہو اے دل
تو نہ روح القدس و دامن رضوان سے لپٹ

کسوت خاک مین تو کھول کے بازو اپنے
دوڑ دروازہ علمان خراسان سے لپٹ

تیسری اور دہوان دھار پڑہ انشا تو غزل
کہ دہوان جسکا ہے گنبد گردان سے لپٹ

چھٹ گیا ناقۂ لیلےٰ جو مغیلان سے لپیٹ
قیس نے قہر کیا بید بیابان سے لپیٹ

آشنائی ہو کچھ افتادگی دل سے تو
اشک رخسارۂ طفلان یتیمان سے لپٹ

دیکھ مدفن کو شہیدون کی ذرا تو رو پڑ
کھول آغوش یک ایک گور غریبان سے لپٹ

شمس تبریز ہمارا یہ جگر کا ہے داغ
ہنستی ہین جس سبب اوس مہر درخشان سے لپٹ

مولوی روم نہ کیون نعرہ ہو یا کدہ جھٹ
شعلہ ہوتا ہے دل صاحب عرفان سے لپٹ

نیشنوازی کی ادپیچ ایسی ہے نے گرما گرم
کہ بس ایک آگ گئی ساری نیستان سے لپٹ

ہمنشین اوسکے ہنسانے کا جو ہو قصد تو اوٹھ
بھاگ سے منہ سے نکال اپنی تو یاران سے لپٹ

ترکھڑاتی ہوئی اور منہ کو بناتی ہوئی خوب
سانگ لا آج تو تو زمرۂ مستان سے لپٹ

کہہ بہ تبدیل قوافی غزل انشا ایک اور
ریختی اپنی دکھا طبع سخندان سے لپٹ

کھول آغوش نہ تو مجھ سے رکاوٹ سے لپٹ
اب جو لپٹا ہے تو آ پیار کے کروٹ سے لپٹ

دیتے سر اپنا دہنا دیکھ کے شگافٹ ور سے
کرکے غش رہ گیے ہم اوسکی جو چوکھٹ سے لپٹ

وہ ہوم ہو اودو کشو کی ہے کہ میخانہ مین
مست جاتے ہین صراحی کی غٹاغٹ سے لپٹ

جب گلی مین مجھے آتے ہوئے دیکھا تو وہ شوخ
اپنی چوکھٹ سے اوچک جھٹ سے گیا پٹ سے لپٹ

شیخ صاحب کیون آپ ہم آغوش ہوئے
کوئی جاتا ہے بھلا ایسے بھی کھوسٹ سے لپٹ

جا کے بستے ہین ترابی کے پیچھے سو ظالم
رہ گئی ہر تری چوٹی کی پھنساوٹ سے لپٹ

باہیں ڈال آج تو میرے کبھی پھپولے ونکلے
آہ آ مجھ سے تک ایسی ہی سجاوٹ سے لپٹ

دہم سے ہم وہ بولی فرش چھاؤن روپ کی رات
رہ گیا اوڑھنا دوپٹہ بھی چھپر کھٹ سے لپٹ

چوٹ کی اک لگے کہنے کہ اگر ایسا ہے
ہے گلا کھیلنا تجھکو تو کسی نٹ سے لپٹ

رعد کے ساتھ ہے انشا مرے نالہ کا وہ روپ
جیسے گھر جاتی ہین سم دون مین تروٹ مین لپٹ

چرخ اسے کہتے ہیں ہے یہ جو حجاب عنکبوت
مکھیان مکڑی کے جالے مین ہین جسد مکھیس

مرستارہ کو سمجھ چشم ذباب عنکبوت
ہے وہی دن فی المثل یوم الحساب عنکبوت

مست ہوکر بھول جاوین کیون نہ مستی کے نشے
سرخی جون کس ہے ہے شراب عنکبوت

مرحبا جرات کو تیری اے مگس صد آفرین
بل بے بہنائی تری او پیچ و تاب عنکبوت

عالم تزویر مین ہے شیخ جی صاحب کی ذات
مقتدای و مرشد عالیجناب عنکبوت

مکھیان الجھی پڑین جالے لگے داڑھی کے بیچ
ہے بزرگی آپ پر یہ سب عذاب عنکبوت

بیٹھی انشا کو یہ ہے دھیان مین اوس خال کے
بے کل ہو جیسے مضطرب عنکبوت

کیون میان بلند رتبہ راہ کی درخت
ہین کیسے سایہ دار میری آہ کی درخت

جو چھوٹے چھوٹے پود لگائے تھے خیر سے
تا محشر ہوئے وہ سر راہ کے درخت

کیون چتر دار سایہ ہو دیکھا نہ اے نسیم
بوٹے ہوئے جو ہوئین کسی شاہ کے درخت

الفت نہ کسطرح سے بہم ہوکہ ہم غریب
اللہ کے فقیر یہ اللہ کے درخت

انشا غزل یہ سینے پڑہی جس مکان پر
وہان سے ہمیشہ بچوا اوگئے واہ کے درخت

لگی غلیل سے ابرو کی دل کے داغ کو چوٹ
پر ایسی ہے کہ لگی تیر سے جیسے زاغ کو چوٹ

ہماری آہ سے اغلب کہ لگ گئی ہوگی
کسی کے سینہ دیوار خانہ باغ کو چوٹ

بتا کہ حال ترا کیا ہوا اے نسیم اگر
خدانخواستہ پہونچے کسی ایاغ کو چوٹ

خروش نعرہ دل سے یہی تو ڈر کا ہے
مبادا جائے جان مع دماغ کو چوٹ

کسیکے گھر کو اندھیرا نکر خدا را
کسیطرح کی نہ پہونچے کسی چراغ کو چوٹ

گرے جو وجد سے عشرت کے شیخ جی تو لگے
کمال شانہ ملا ابو الفضہ اغ کو چوٹ

ہمارے نالے پر اہل چمن تو لوٹ گئے
بلا سے گر نہ لگے گل سری کلاغ کو چوٹ

قصور اسمین میان تافین کا کیا ہے
نہ پہونچے اونکے جو گانے سے کچھ الاغ کو چوٹ

یہ سوچ ہے کہین انشا نسیم نہ لگے
شمیم نرگس بیمار کم دماغ کو چوٹ

## ردیف الثاء المثلثہ

جسکو کچھ ذہن ہو کرے ہمسے حقیقت کی بحث — کہہ نہین جانتے ہین اہل طریقت کی بحث
قاضیا ہاتھ بڑہا شیشۂ صہبا تو اوتار — طاق نسیان پہ تو رہنے دے شریعت کی بحث
کر دیا مجتہد وقت کو قائل جھٹ پٹ — ہمنے مسجد مین کل ایسی ہی قیامت کی بحث
بزم رندانہ مین کیا زہد و ورع کا چرچا — شیخ صاحب ہے بہت یہ تو قیامت کی بحث

جو علی ساتھ کوئی بولتے انشا کو سنے
روز ہوتی ہے بہم اہل بلاغت کی بحث

بیٹھے ہین جہان ہین غیر سب مجکو بلاتے ہو عبث — دلکو کڑہا کر اور بھی جی کو جلاتے ہو عبث
تبکو کدہر سے مہربان دیکھو ادہر تو آنکھ بھر — اپنی نظر مین ہے جنا ہم سے چھپاتے ہو عبث
سیکھی یہ تمنے وضع ہے پیاری عجب ہے اندنون — کہتے کبھی جو بات بھی غصہ ہو جاتے ہو عبث
آتی ہے کہکر ادہٹھ چلے آوینگے ہم برا ورون — کن نے بلایا تھا بھلا یون ہی تم آتے ہو عبث

مہر و وفا کے عہد گو تمنے سب انشا سے کیے
جانے ہے وہ تو خوب سا باتین بناتے ہو عبث

## ردیف الجیم

فقیرون کی جان واہی خرچ — ادہیان اٹکے ہین الہی خرچ
لے درماہی چند داغ ہے ساتھ — ہے یہ بس تجکو مزدوراہی خرچ
منی ہم اگرچہ اون نے بہت — کی ساجن مین عذرخواہی خرچ
تمسے ہم یون اڑے ہین بوسے پر — مانگتے جیسے ہون سپاہی خرچ

ہین سلیمان کے نوکر اے انشا
کیون نہ لینے ہون پادشاہی خرچ

نکلے وہ برق نگہ ابروے خمدار کی آنچ — یون کہے ہے کہ پڑی ہوتی ہے تلوار کی آنچ
اینڈتا کیون نہ پھرے دادی امین مین پڑا — جسنے جھیلی ہو تری لمعۂ انوار کی آنچ
دوستداران علی سے ہون جو اشخاص انکو — دخل ہے یہ کہ کرے مس لب نار کی آنچ
ہفت دوزخ کو بجھا ڈالی غرض ہے وہ شے — آتش دوستی حیدر کرار کی آنچ

لن ترانی بجواب ارنی کہ اوٹھی
جب دہوان وہ تری شعلۂ رخسار کی آنچ

تو مجھے دیکھ کے بیہوش پڑی کیون بھلا
خر موسیٰ صعقا آو شرربار کی آنچ

پھونک مت مجھکو پری بیٹھ کے رو او انشا
شمع کی لو ہے ترے دیدۂ خونبار کی آنچ

امروز ہوئی ہین ترے خریدار چار پانچ
دے ایسے اور حق مجھے اغیار چار پانچ

جب گدگداتے ہین تجھے ہم اور ڈھیٹ سے
سنتے ہین گالیان تری ناچار چار پانچ

کل یون کہا کہ ٹک تو ٹھہرئیے تو بولی آپ
ہین منتظر ترے سر بازار چار پانچ

او جانے والے شخص ٹک ایک مڑ کی دیکھ تے
یہان بھی تڑپ رہے ہین گنہگار چار پانچ

صیاد سے خبر کہ دیا چاہتے ہین جان
کنج قفس مین تازہ گرفتار چار پانچ

یہان ہم بھی کوئی گھر ہین جب دیکھو تب لیے
بیٹھے ہین اپنے پاس طرحدار چار پانچ

چپکے سے تم جو کہتے ہو ہین اپنے آشنا
شعلہ بھبکے اور دہوان دہار چار پانچ

ہر ایک ان سے شوخ نے کیا خوب بات ہے
لگ جاتی ہین تری ہاتھ جو یکبار چار پانچ

تو ان کو چاہ چھوڑ مجھے واچھڑی پہ جوش
رکھے ہین میرے واسطے دلدار چار پانچ

ہے ایک کام ہی سے وہ چولہے مین سب پڑین
صدقے کیے تھے ایسے وہ فی النار چار پانچ

صاحب تمہین نہین نہین ہرگز نہین نہین
مجھکو نہین نہین نہین درکار چار پانچ

میر و قتیل و مصحفی و جرات و مکین
ہین شاعر و مکین یہ جو نمودار چار پانچ

سو خوب جانتے ہین کہ ہر ایک رنگ سے
انشا کی ہر غزل مین ہین اشعار چار پانچ

سبزۂ خط مین ترے تل ہین وہ طلسمات کی بیچ
دل گیا جنکے سبب لینے سقرات کی بیچ

مزرع یاس سے حاصل ہوئے ہنگام درو
داغ کے پھول پھل افسوس ہیہات کی بیچ

گر سحاب مژہ اپنا نہ برستا نہ ابر
تو نہ اوگتے کبھی اقسام نباتات کی بیچ

فالسے آپنے ہمکو نہین بھیجے گویا
بو دیے کشت محبت مین مدارات کی بیچ

تارے دو چار جو آتے ہین نظر اول شام
چھڑکے ہین کشت فلک بیچ یہی رات کی بیچ

بوے جو دانہ اشک اوسکی ہری کھیتی ہر — ہین یہی اپنے تو نزدیک عبادت کیے بیچ

روکے انشانے دکھادی مجھے لاہوت کی سیر
تھی مگر تخم سر شک اوسکی کرامات کیے بیچ

ہاتھ آوے کسیکے اب عیار کا مزاج — ہے ان دنون کچھ اور ہے سرکار کا مزاج
فضل خدا سے خیر بہر حال شکر ہے — کیا پوچھتے ہو مجھسے دل افگار کا مزاج
اب خیر و عافیت تو لگا مجھسے پوچھنے — انشاؔ تو یار سے برہم ہوا یار کا مزاج
حضرت سلامت آپ ہیں ہو آیا نہین — کیا پوچھتے ہو مجھسے گنہگار کا مزاج
کسطرح وصل پائیے کیا کیجیے بیان — ملتا نہین ہے ترک ستمگار کا مزاج
چھپ چھپکے کر نظارہ خبردار اوسطرف — بگڑے نہ تاکہ قاتل خونخوار کا مزاج

انشاؔ کہین تو آنکھ ملاکر نہ دیکھیو
نازک ہے اوسکے نرگس بیمار کا مزاج

جو بات تجھسے چاہے ہے اپنا مزاج آج — قربان تیرے کل پہ نہ ٹال آج آج آج
دہکی ہے آگ دل میں بڑے اشتیاق کی — تیرے سوائے کس سے ہوا اسکا علاج آج
ہے فوج فوج غمزہ و انداز تیرے ساتھ — اقلیم ناز کا ہے تجھے تخت و تاج آج
تیرا وہ حسن ہے کہ جو ہوتا تو بھیجتا — یوسف زمین مصر سے تجھکو خراج آج
خوبان روزگار مقلد ترے ہین سب — جو چیز تو کرے سو وہ پاوے رواج آج
آب زلال وصل سے اندوہ درد ہجر — ناپید کس طرح سے ہوتا ہے کیا مثل زاج آج

انشاؔ سے اینچے اور یہ انکار حیف ہے
لایا ہے وہ کبھی نہ کبھی احتیاج آج

## ردیف الحاء

ہے شب وصل کھلے کاش نہ دروازہ صبح — کم نہین شور قیامت سے کچھ آوازہ صبح
دیکھ عارض کو ترے ہے عرق شرم میں غرق — شستہ شبنم سے نہین روئے تر و تازہ صبح
جام خجلت کش خورشید ہین وے ساقی — دیکھ برہم زن مستی ہے یہ خمیازہ صبح

| | |
|---|---|
| کب مقابل ترے نکھرے سے کیے ہو گو باد سحر | عارض گل پہ ملے لاکھ طرح غازۂ صبح |
| کیون نہ مجنون صفت اب دیے وہ دیکھ چلا | لیکے لیلائے شب وصل کو جنازۂ صبح |

انشا کہین اس رنگ مین تو بھی مل جا
جیب گل چاک ہے گلشن مین باندازۂ صبح

| | |
|---|---|
| کریم جلد کرم کر کہ ہو مزاج صحیح | برنگ نرگس بیمار ناتوان ہون فسیح |
| نسیم فضل و کرم مین تری وہ ہی قربان | نہ پہونچے گرد کو جسکے کبھی نسیم مسیح |
| بسان بید مری بند بند جکڑے ہین | وفور درد سے ہا تنگ کہ ہون بشکل سطیح |
| مگر گد کی نمط اب بس گھلا ہی جاتا ہون | بوضع برگ گرے ہون مرتعش بعید مریح |
| نفس کو تنگ کیا ہے حرارت دل نے | ہلا دے مروحۂ لطف تک پیے ترویح |
| یہ جانتا ہون کہ عاصی نہین کوئی مجھسا | کیا زمانہ مین واللہ خوب سا تقبیح |
| برب کعبہ کہ مغفور لنفسہ یہ بات | نہین مین اپنے فضائل کو جانتا ہون صریح |
| رہا ہمیشہ سروکار فسق سے مجھکو | جو چیز ظاہر و باہر ہو اوسکی کیا تصریح |
| کٹے لہو و لعب عمر طبع تھی مائل | کبھی بجنس ملیح و کبھی برنگ صبیح |
| ہزار مرتبہ مین کر چکا تھا ان سے نیاز | ردا و جبہ و دستار و خرقہ و تسبیح |
| فراغ ان سے جو حاصل ہوا تو پیش نظر | رہے ہے مطول و توضیح و مسلم و تلویح |
| لگے تھے زیج الغ بیگ ہاتھ مین میرے | مطالعہ مین سطرلاب سکے گئے تسطیح |
| کسی کی ہجو کبھی فارسی مین گہ ریختے | قصیدۂ عربی مین کسی کی کی تملیح |
| لغات نامفہم وہ بولے تشخص ساتھ | کدھر ہین اب وہ کہان فہم و علم و نطق فصیح |
| فساد لقمۂ شک سے نہ تھا مجھے پرہیز | علیل ایسے اب ہوا کل خبر بسیح |
| غرض عمل مین نہ آئے کبھی وہ شے یارب | کہ جس سبب سے امورات دین کو تنقیح |
| سوائے تیرے ولے کب کسیکو سمجھون ہون | محمدی ہون نہین تابع سطیح و نطیح |
| طرق شفا کے اشارات مین جو ہین تیرے | کہان سدیدی و قانون بیچ یہ تو صحیح |
| ہوئی ہین منتشر اوراق نسخۂ صحت | حکیم مطلق و شافی تجھی سے ہو تصحیح |

چمک یہ وجع مین محسوس ہے مری کہ خیال — گری ہے یون کہ مفاصل مین مجتمع ہے ریح
ہوا ہون ضعف و نقاہت سے اسقدر لاغر — کہ جسطرح سے مصور رگون کی ہو تشریح
رجوع تجھسے لے آیا ہون اے مرے مولے — حصول ایسے مشاغل سے کیا بجز تفضیح
طفیل چہرۂ نورانی رسول اللہ — بہ مین مہر نبوت بہ لمعہ حسن ملیح
بہ نور سینہ خیر النسا شفیعۂ خلق — ملائک آتے ہین جسکے پے طواف ضریح
مجھے ائمہ اثنا عشر کے واسطے بخش — جنھونکو جملہ خلایق پہ تونے دی ترجیح
علی الخصوص براے حسین ابن علی — کہ تیری راہ رضا مین ہوا قتیل و ذبیح
شفا تصدق بیمار کربلا مجھے — سحاب لطف کو کر حکم تا کرے ترشیح
بروح حیدر صفدر مجھے نہ کر محتاج — بہ چوب چینی و قیصوم و دوج و عشبہ و شیخ

مفرح اپنے شفاخانۂ عنایت سے
شتاب بھیج کہ انشا کو جلد ہو تفریح

تجھسے یون یکبار توڑون کسطرح — مین قدم تیرے یہ چھوڑون کسطرح
گھر سے باہر تو نہ نکلا تھا ہنوز — تیرے در پر سر نہ پھوڑون کسطرح
مے سے تائب تھا ولیکن آج پے — ہاتھ لگجاوے تو چھوڑون کسطرح
آبروے ابر بہاران منظور ہے — آہ مین دامن نچوڑون کسطرح
صاف دل کیونکر کرون تجھسے بھلا — ٹوٹی الفت پھر کے جوڑون کسطرح
شوق سے تو ہاتھ کو پھر سے مروڑ — مین ترا پنجہ مروڑون کسطرح

وقت بوسہ یہ انشا سے کہا
تجھسے مین منھ پھیر موڑون کسطرح

## ردیف الخاء

یون تری خونخوار آنکھون کا ہے قاتل رنگ سرخ — صید کو لوہو سے جون شاہین کا ہووے چنگ سرخ
رہ نوردان جنون کی دولت پابوس سے — ہو گئے دشت طلب کے سیکڑون فرسنگ سرخ
خون چکان آنکھونسے گر قطرہ گرے تو ہو وہین — رود نیل و دجلہ و شط فرات و گنگ سرخ

موسم ہولی مین دیکھا ہمنے کیا ہی لطف واہ
رنگ سی تیرا ہوا جب طرۂ شبرنگ سرخ

فائدہ کیا مے سے گر لیوینگے اوسکو لطف کو
غیرت و چشم و حیا و شرم و عار و ننگ سرخ

بادہ نوشی شب کو کی تھی تونے شاید غیر ساتھ
ہے ترا چہرہ جو کچھ اے طفل شوخ و شنگ سرخ

خون عاشق آچڑھا آنکھون مین اوس قاتل کے آہ
کر سکے یون ورنہ کب انشا خمار بنگ سرخ

ہے یہان وہ نخل عشق مین دیواپن کی شاخ
جیسے اوگی نہال اویس قرن کی شاخ

سایہ مین اپنے سرو خرامان کے دب گیے
وہ نخل حسن یوسف گل پیرہن کی شاخ

دیو سفید صبح کے سر پہ نظر پڑے
آج ایک روپہلی اور سنہری کرن کی شاخ

عکس ذقن کو شوخ کی بالیدگی نے کی
پیوند نخل سیب سے نازک بدن کی شاخ

ہین سوکھی ساکھی ہاتھ کچھ ایسی ہر شیخ کے
نکلی ہو جیسے کوئی درخت کہن کی شاخ

پھنسائیں اپنے حکم مین ایک ایسے پیر ہین
جو جیٹ سے توڑ ڈالتے ہین گرگدن کی شاخ

تھرائین کسکے آئے یہ ساحق رات کو
جھک جھک پڑی خوشی سے ہر ایک گام نکی شاخ

سو رکھے تھے درخت نئے لاکھون اونکے ساتھ
کوٹونکی پھلیں تھی تارون کے پھول درگرنکی شاخ

انشا لگادے نخل غزل مین تو اور شاخ
لیکن وہ شاخ ہو جو بڑھی ہے پھبن کی شاخ

پھر کاش پھول بیٹھی ہر ایک ویس چمن کی شاخ
پھوٹی حمل کے سر سے طلائی کرن کی شاخ

لیلی کو جھولنے کی جو اوڑتی سی کچھ سنی
مجنون بھی خوب جھولا پکڑ کے گگن کی شاخ

موتی ہی اوگلے پاوے جو نخل انار کا
پیوند نخل شمع مرصع لگن کی شاخ

کنگھی کرے جہان وہ پری اوس زمین سے
نکلے بجائے سبزہ غزال ختن کی شاخ

بادل بھی آکے شوق سے جھولا کرین جو ہو
اس آم کے درخت مین ایک لاکھ من کی شاخ

خوبی جو اوسکی ساعد سیمین کی دیکھ پائے
تو پھونک دیوے آتش گل یاسمن کی شاخ

جوگی جی آپ گلشن اسلام مین عبث
پیوند کچھ نہ کیجیے آواگون کی شاخ

انشا ترے نہال سخن کے گلے لگے

## نخل بلند عیسی معجزہ سخن کی شاخ

### ردیف الدال

نہ لگے مجھکو جب اوس شوخ طرحدار کے گیند
اوسنے محرم کو سنبھال اور ہی تیار کے گیند

دسترس ہو تو تری سیب ذقن پر وارون
قرص خورشید کی اور لمعہ انوار کے گیند

جھٹ پلٹ آ ہو گئے بیچ مین چھاتی کے ترے
تھے یہ رکے ہوئے کس محرم اسرار کے گیند

رکھے ہے ماہ شب چار دہم دل مین ہوس
کہ وہ قالب بنے اور ہو ترے دستار کے گیند

پیجیے آپ بدل اوسکو جو میانہ مین
گم ہوئے مجھسے جو کل رات کو سرکار کے گیند

گرد مقیش طلائی کے کرن ٹکوا کر
مین یہ لایا ہون بنا اطلس گلنار کے گیند

گو کھرو لہر بنت ڈانک ستارونکے سمیت
اور ایک پوٹنچی کی زربفت نمودار کے گیند

گیند بازی مین مہارت ہے یہ تجکو کہ تری
گومتی پار تلک پہونچی ہے اب وار کے گیند

شال رومال کی تو چوٹ مجھے کچھ نہ لگی
اب بنا پھینکیے کمخواب کی شلوار کے گیند

کھینچ مارون جو اس آہ دل سوزان کا خدنگ
تو بنا ڈالون ابھی برق شرربار کے گیند

ہے کھلاڑی وہ بڑا جسنے کہ ٹھہرا رکھی
پھینک بر روی ہوا گیند دو دار کے گیند

لگے فرمانے وہ کل دل غزل انشا کو
وہ کیا خوب بنے کاغذ اشعار کے گیند

لگ جا تو مری سینہ سے دروازہ کو کر بند
دی کھول قبا اپنی کے بے خوف و خطر بند

افسون نگہ سے تری اے ساقی بدمست
شیشہ مین ہوے شکل پری اپنی نظر بند

ٹکراتے ہوئے پھرتے ہین ہم کوچہ مین اوسکے
کیا کیجیے دروازہ ادہر بند اودہر بند

یا شاہ نجف نام اشارہ مین ترا لون
ہو جاے دم تیغ زبان میری اگر بند

آوے وہ اگر یار سفر کردہ تو انشا
ہین دور کے کس لطف سے کھلواون گھر بند

حضرت عشق ادہر کیجیے کرم یا معبود
بندہ خانہ مین ابھی لائیے تشریف شریف

ہان گوپال ہین یہان آپکے ہم یا معبود
آگے رکھ دیجیے ان آنکھونپہ قدم یا معبود

نفی اثبات کی شاغل جو قلندر ہین سو وہ
اپنی گردن کو نہین کرتے ہین خم یا معبود

اپنے داتا کی حقیقت کے ہین جلوہ تم مین
لمعہ نور تجلی کی قسم یا معبود

جلد ہپنکار ہے سبزی کے نشہ کو کوڑا
کھینچیے اور کوئی سلفہ کا دم یا معبود

آپ ہی آپ ہین وہ آپ نے سچ فرمایا
یون بھی وہ ہو گئے سے تھے نام کو ہم یا معبود

ورنہ یہ عار رہتا ہے جو وجود اپنا ہو
گذران وہ تو ہے جو موجہ یم یا معبود

واقعی بولنے سے اپنے لڑا بیٹھے جو آنکھ
کیون خودی سے نکر سے پھیر وہ رم یا معبود

آنکھ کو کہتے عرب عین ہین سو عین اگر
دم پہ آجائے تو ہو عین عدم یا معبود

رات تریاک نشہ نے تو اولٹ ڈالا واہ
کوئی گھولا تو وہ تھا کاسہ سم یا معبود

سدرہ تک آن تو پہونچا ہون و لے قصد ہے یہ
کہ بڑہون آگے بھی دو چار قدم یا معبود

چار زانو ہوا اب انشا بھی زمین سے اونچا
یک وجب رہنے لگا سادہ کی دم یا معبود

گر کوئی چاہے کسیکو یہ نہین کچھ کام بد
رکھ دیا ہے یہان خبیث لوگون نے میرا نام بد

ہر طرح رہتے ہین خوش ہم فضل مولا سے مدام
خاک منہ مین اونکے جو کہتے ہین ہین ایام بد

ابتداے دوستی مین دلکو ہے یہ بے کلی
کچھ نظر آتا ہے اس آغاز کا انجام بد

ہین جو عاشق زلف و عارض کے ترے انکو مدام
شام سے صبح بد اور صبح سے ہے شام بد

واقعی ہین شرط بد کر سکے وہ نکی ہار جیت
شغل مین جو پڑ گئے ہے سچ اوبتا خود کام بد

لیک جی لگنے کے خاطر تجھکو میری ہے قسم
ایک لیتے ایک ڈلی اک لونگ ایک بادام بد

روٹھنا اوس سے مناسب ہے نہین انشا تجھے
ہان کہنے کو رہے ہے یہ خیال خام بد

نظر کر علی کو تو سرین محمد
ہوا نور حق ہمنشین محمد

ریاض القدس مین ہین کہتے ملایک
یہ ہے آفتاب جبین محمد

وہ ہے وحی ناطق قرآن ناطق
وہ ہے جبرئیل امین محمد

ید اللہ کے نام سے ہے جہان مین
درخشندہ نقش نگین محمد

علی سے جن اشخاص نے بغض رکھا
غرض لعنۃ اللہ اون ناکسون پر
نہین ماسوا اون کے دنیا مین کوئی
ائمہ کی تعریف کس سے بیان ہو

اونھون نے کیا قصد کین محمد
کہ تھے اصحی آستین محمد
ضیا بخش شرع متین محمد
منور ہوا اون سے دین محمد

انھین بارہون برج سے یہ انشا
ہوئی زیب چرخ برین محمد

یہان سینہ ہے مدینہ اور دل نبی کی مسجد
جن نے وہ تیغ ابرو دیکھے وہ یون ہی بولا
متھرا مین جون کنہیا وہ بت جو ہاتھ آوے
ہین جا بجا لٹکتے خفاش جسکے چھت سے
کیا موچھین منڈی اور تکہ دار ہونگے
ایک مست کو جو کھینچا زاہد نے تو وہ بولا
ازروے شرع پہلے مجھکو بتا بھلا یہ

کیون قبلہ ہے یہو سمجھتے اوسکو کسیکی مسجد
جوہر سے ہمنے تاڑا ہے یہ پڑی کی مسجد
تو مین اوسے دکھاؤن عبدالنبی کی مسجد
اے زاہد وہی ہے کیا شیخ جی کی مسجد
کی سیر مین جو دیکھی ایک ناصبی کی مسجد
ایسی ہے ہلک ٹھیری گویا کسی کی مسجد
بابا کا گھر ہے تیرے یا گینجنے کی مسجد

انشا کا دل بنا یا مہر علی سے حق نے
لازم ہے اوسکو کہنا سید علی کی مسجد

بے مدد حق کے کرین کیا مردم دنیا مدد
کھینچتا ہون نعرہ حق کھیلتا دھمال ہون
اب کسی موذی کو جڑتا ہون پھر ایک بنگ گھوٹنا
فرقۂ یاجوج و ماجوج آپس مین لڑتے ہین جب
جتنے ہین ناسوت کی ابد ہوت بھاگین ہو کی بھوت
تھی نگ مستونکی جون رجب ہتیلی کی چھیری
جی مین ہے بنکر رزالے آپ بھی للکاریے

کب تلک بالا مدد اے عالم بالا مدد
اے مرے سائین مدد دا تا مدد مولا مدد
ہو مدد حق ہو مدد ہو ہو مدد بابا مدد
وہان کرے ہے عاشقونکی بنگ کا سونٹا مدد
ایک چنگی بھر جو کر بیٹھے بھبھوت بپا مدد
حضرت وحشت مدد اے جوشش سودا مدد
کی نہ مرد آدمی نے گر اے انشا مدد

نام پر سالار دل کے عشق کو ڑا اہیر کوئی

گا جنا و دلہ ہو جل اید دسہ ایدو

لوٹین ہین مست یون بسبر خاک اینڈ اینڈ
انگڑائیان لین جون شجرتاک اینڈ اینڈ

گلشن مین بھول جاوے ہے سروسہی اکڑ
چلتا ہے جب وہ باقد چالاک اینڈ اینڈ

انگور زخم سینہ کو کیونکر نہ ہو فشار
مسلے ہے اوسکو یہ دل صد چاک اینڈ اینڈ

یہ گنبد خمیدہ نہین جاے اعتماد
اے بےخبر سوتہ افلاک اینڈ اینڈ

پھولی کو اپنی جامہ شبنم نکے ہر گھڑی
ٹکڑے کرے ہے وہ بت بیباک اینڈ اینڈ

بسمل تری نگاہ کا میدان قتل مین
لوٹے ہے جیسے مست طربناک اینڈ اینڈ

انشا کا ہے خمار مین یہ حال جسطرح
خمیازہ لی ہے صاحب تریاک اینڈ اینڈ

میان چشم جادو پہ اتنا گھمنڈ
خط و خال و گیسو پہ اتنا گھمنڈ

اجی سر اوٹھا کر ادھر دیکھنا
اسی چشم و ابرو پہ اتنا گھمنڈ

نسیم گل اوس زلف مین ہو تو آ
نہ کر اپنی خوشبو پہ اتنا گھمنڈ

شب ماہ مین کہتا ہے وہ ماہ سے
رکابی سے اس رو پہ اتنا گھمنڈ

بس اے شمع کر تنکر اپنی ذرا
انھین چار آنسو پہ اتنا گھمنڈ

اکڑتا ہے کیا دیکھ دیکھ آئینہ
حسین گرچہ ہے تو پہ اتنا گھمنڈ

وہ کرپچہ انشا سے بولے کہ واہ
اسی زور بازو پہ اتنا گھمنڈ

## ردیف الذال

کیون نہ گھبراؤن کہ جب مجھکو تو مشفق ملاذ
تمانیابہ ولیکن باتین روبرو مشفق ملاذ

کونسی یہ وضع ہے سوچو تو اپنے دلمین تم
بی بتی کہتا کبھو مجھکو کبھو مشفق ملاذ

سیکڑون دشنام دینا بات مین اے واہ واہ
تمنے یہ کچھ روز سیکھی گفتگو مشفق ملاذ

آپ گر غصہ نفرمادین کرون خدمتمین عرض
سو عیب تہمت ہے پھر ناکو بکو مشفق ملاذ

خوف آتا ہے ہمین اب بات کہتے آپسے
اندنون آتے نظر ہو تندخو مشفق ملاذ

باندھ کر تیغ و تبر چلنے لگے پنجوں کے بل
چشم بد دور اسقدر ہو جنگ جو معشوق بلاؤ

منحصر کیا آپ پر ہے دل لگانا گر ہوا
شہر میں ہیں اور لاکھوں خوبرو معشوق بلاؤ

مدعا حاصل ہو انشا کا کبھی آجائیے
ہے غرض خواہش یہی یہ آرزو معشوق بلاؤ

چھیڑا نہ کرو میرے قلمدان کے کاغذ
ہیں اسمیں پڑے بندی کے دیوان کے کاغذ

اوس طفل کو بتیوں کا مری شوق ہوا تو
محبوس ہوئی ساری گلستان کے کاغذ

ہر وصلی سرکار پہ جدول ہے طلائی
اب آپ لگی رکھنے بڑی شان کے کاغذ

اوس شوخ نے کل ٹکڑے زلیخا کیے اور
مارے سر اوستاد پہ وہ تان کے کاغذ

دس بیس اکھٹے ہیں خط اوس پاس تو قاصد
لیجا کہ یہ ہیں سخت ہے ارمان کے کاغذ

کیا چہرۂ انشا کا ہوا رنگ گل اوسکا
یکبار جو قاصد نے دیا آن کے کاغذ

لکھدو آخوندجی صاحب کوئی ایسا تعویذ
کہ مرے منہ سے لگے اوس کے گلے کا تعویذ

کچھ تو دے اپنی نشانی مجھے بندا یا لا لا
توڑ ا زنجیر کڑا قول کا چھلا تعویذ

دل وہ ہرگز نہ ترے عاشق کا بچا دے ہرگز
گرچہ سو لاکھ طرح لکھ دے مسیحا تعویذ

غش ہوئے ہم تو اجی قہر تھا اوس کا فقرا
لال تاڑی میں بندھا ہے وہ سیلا تعویذ

مر کے باتوں سے لٹک جھٹکے سے الجھا تو کہا
اب لگا مجھکو ستانے یہ نگوڑا تعویذ

ق
گرچہ سیانوں نے پڑھ افسوں بہت اتوار کو دن
خوان ہدہد سے مرے واسطے لکھا تعویذ

جی جلا اپنا سا پھونکا کیے لونگ اور سپند
مشک سیندور اگر مرچ فلیتا تعویذ

جس پری کا مجھے سایہ تھا نہ اوترا لیکن
کام آیا نہ کسی شخص کا گنڈا تعویذ

حاضرات اب نکرو بس نہ پڑھو سورۂ جن
دوستو چپ رہو جانے بھی دو کسکا تعویذ

شیخ جی جیو تو یہاں چڑھنے نہ گھولا کیجے
آپ نسیان میں نے کوزا اعکورا تعویذ

حیران انشا کی جو چاہو تو پلا دو دھو کر
اوسکے بازو کا وہ ننھا سا روپہلا تعویذ

مستی ہے تیری آنکھوں کی ہے جام سے لذیذ — ہے ورنہ کون شے مے گلفام سے لذیذ
چٹکارے کیون بھرے نہ زبان تیری ذکر مین — کوئی مزہ نہین ہے ترے نام سے لذیذ
گالی وہ اوسکی ہو ہوکے آنکھین دکھاؤ وقت — ہے واقعی کہ پستہ و بادام سے لذیذ
انشا کو لذت اوسکی جوانی کے حسن کی — ہے روز طفلگی کے بھی ایام سے لذیذ

آجاوے پختگی پہ جو میوہ درخت کا
وہ کیون نہو بھلا ثمر خام سے لذیذ

## ردیف الرا

ہین زور حسن سے وہ نہایت گھمنڈ پر — نام خدا نگاہ پڑی کیون نہ ڈنڈ پر
تعویذ بعل ہے کہ نہ پھریے گھمنڈ پر — ایک نیلا ڈورا باندیے اس گورے ڈنڈ پر
یارب سدا سہاگ کی مہندی رچا کرے — پتے تنجین کھچین رہے آفت ارنڈ پر
یہ باڑ میری کاٹ کے دمی کتنے اسقدر — جو تم رگڑ رہے ہو سرو ہے کرنڈ پر
دو تین دن تو ہو چکے اب پھر چلو وہین — فیروز غہ کی لاٹ کی اوس چوتھے کھنڈ پر
وہ پہلوان سادہ لب جو یہ ڈنڈ پیل — بولا کہ کوئی غش ہو تو ایسے بھسنڈ پر
جو کالے کوئلے سے چھٹنے کی دھن مین ہین — سو جنبش چوب سے جو خفا ہین تو جھنڈ پر
گلبرگ تر سمجھ کے لگا بیٹھے ایک چونچ — بلبل ہمارے زخم جگر کے کھرنڈ پر

انشا بدل کے قافیہ رکھ چھیڑ چھاڑ کے
چڑہ بیٹھ ایک اور بچھیڑے سے اکنڈ پر

یہ جو ہنت بیٹھے ہین راوہا کے کنڈ پر — اوتار بنکے کرتے ہین پریون کے جھنڈ پر
اے موسم خزان لگے بس سرکو تیری آگ — بلبل اداس بیٹھی ہے ایک سوکھی ڈنڈ پر
شیو کے گلے سے پاربتی جی لپٹ گئین — کیا ہی بہار آج ہے برہما کے تونڈ پر
راجہ جی ایک جوگی کے چیلے پہ غش ہین آپ — عاشق ہوئے ہین واہ عجب لنڈ منڈ پر

انشا نے سنکے قصہ فرہاد یون کہا
کرتا ہے عشق چوٹ تو ایسے ہی منڈ پر

کیا بھلا شیخ جی تھے دیر مین تھوڑے پتھر
کر چلے کعبہ کے تم دیکھنے روڑے پتھر

اے بسا کہنہ عمارات مقابر جنکے
لوگون نے چوب و چگل کے لیے توڑے پتھر

جاؤ اے شیخ و برہمن حرم و دیر کو تم
بھائی ہزار ہین ہم نہ یہ چھیڑے پتھر

کبھی دلہائے بتان تجھ سے پسیجیں ای اشک
تو یہ ہم جانین کہ بس تو نے نچوڑے پتھر

نہ چرے نوک سے نشتر کے عیاذاً باللہ
کوئی عشاق کے تھے چھاتی کے پھوڑے پتھر

کوس بٹھیں فقرا اہل دول کو تو ابھی
اونکے ہاتھی ہون پہاڑ اور یہ گھوڑے پتھر

گر سگ گرسنہ کی شوم کے مطبخ کے پاس
تو بھلا ہڈی کسے جا کیا وہ بھنبوڑے پتھر

ہنسا مین جو ہنسانے سے شب اونکو تو کہا
تجھے قربان کرون ہائے نگوڑے پتھر

ایک غزل اور سنا دے ہمین انشا ہر چند
تو نے اسمین بھی کسی ڈھب کے نہ چھوڑے پتھر

لگے جھلکنے جو ملے دیر کے روڑے پتھر
چوم اور چاٹ کے مین کعبہ کے چھوڑے پتھر

دفن ہے کوہ کن غمزدہ جسجا اے چرخ
رکھ نہ دے لوہو بھرے وہان لا کی تو تھوڑے پتھر

دوستو صندل سائیدہ سے کیا ہوتا ہے
ہو رہے ہین مرے سینہ کے دردوڑے پتھر

رقت آئی نہ تجھے حال پہ میرے پیچ ہے
ہو جو پتھر اوسے کیا کوئی نچوڑے پتھر

ہاتھ ٹک مجھسے ملاتے ہی یہ فرمانے لگے
تجھ سے پنجہ وہ کرے جو کہ مڑوڑے پتھر

کانور و دیس مین مت جائیو ای صاحب فوج
زور جادو سے وہان ہوتے ہین گھوڑے پتھر

ق
توسن فکر عدو اپنے رہ انجام کے ساتھ
پہونچی تب جبکہ چلین کھانے سے کوڑے پتھر

گھور اونھین ہوئے صنم مینے کہا تو بولے
ہین تو انسان ہون ہو تو ہی نگوڑے پتھر

بھٹ گئیا کے ارہی کانٹے پڑین جھمی خاک
رائے اور نون ترے دیدہ و نین تھوڑے پتھر

ق
وہ بھری گود دکھا بولے کہ اسے دیوانے
چھوڑ سے سر اپنا تو لے اور بھی تھوڑے پتھر

سانپ سے تیرے اگر زلف کھلی نہر کے بیچ
جا دیا آپ نے ٹکرا کے جو پھوڑے پتھر

نہر ایسی ہوئی ڑپی موج کو جس سے کہ وہین
منہ پہ کف جوش سے لا اونسے جھنجھوڑے پتھر

معرفت کی وہ غزل اب تو سنا دے انشا

جس کو ان صوفیون نے سمجھے ہون پتھر

آدمی چیز ہے کیا اُن نے نچوڑے پتھر
پھونک کر جس جلوہ نے سب طور کر دیے پتھر

چادرِ آب کا گرنا تو پہاڑون پہ دیکھ
واہ کیا حکم ہین یون جیسے نچوڑے پتھر

گر نظر لعل و زمرد کی طرف پہنچے ہین
سُرخ اور سبز عجب رنگ کے جوڑے پتھر

آتشِ عشقِ الٰہی سے ہو خالی کیا شئی
یہ شرر رکھتے ہین سب سینہ مین ریزے پتھر

آبلہ ہین لبِ دریا کے حباب ایسی ہے
جس طرح کوہ کی چھاتی پہ دوڑے پتھر

تیری دولت پہ پڑے خاک سُن اے خواجہ خلیل
یا الٰہی یہ ترے رستے ہون توڑے پتھر

صنعِ معمارِ قضا کر نظر اے دل جس نے
کمرِ کوہ کی کس وصل سے جوڑے پتھر

کہہ غزل اور بدل قافیہ انشا کہ شرار
نکل آئے ہین بہت تو نے جو پھوڑے پتھر

کھاوین ہر چند کہ بارش کے تڑیڑے پتھر
پر سہین کب مرے اشکون کے ڈریڑے پتھر

ہین دوانا جو کہین چڑھ گیا ہاتھ اونکی تو شب
دامنِ کوہ کے لڑکون نے نبیڑے پتھر

لختِ دل کا مرے یہ روپ ہے کچھ اشکون مین
لطمہ موج سے جون کھاوین تھپیڑے پتھر

سینہ صد چاک نظر آیا ترے عاشق کا
اُسکی تربت کے جو مین جا کے اودیڑے پتھر

جن پہاڑون مین مزارین ہین ترے کشتون کی
لہو اوبلے جو کوئی وہان کے اُکھیڑے پتھر

اک غزل اور بہ تبدیلِ قوافی انشا
تو نے آخر تو ہین اس بحر کے چھیڑے پتھر

فوج لڑکون کی جڑی کیون نہ تڑاتڑ پتھر
ایسے خطے کو چبا جاے جو کڑ کڑ پتھر

پھر پھری سی جنون کی مجھے آجاے جب
گرتے ہین دامنِ اطفال مین کھڑ کھڑ پتھر

کوہکن کھا کے گرا سر پہ جو تیشہ دو ہین
بے ستون کی گئی تن اوسکی مین گڑ گڑ پتھر

تربتِ قیس پہ ٹکرا کے یہ آہو کہ تمام
گئی شاخون کی ڈہیر ادھر سے وہ چڑ چڑ پتھر

ذکر کچھ سنگ دلی کا جو شب آیا اوسکی
سانس لیتے مری چھاتی سے گیا اڑ پتھر

سنگسار اُس نے کیا مجھکو بہت سا اے دل
شیشہ چرخ پہ اب تو بھی دے ایک جڑ پتھر

ان کے ساجھے میں جو ہم ہارے تو یوں کہنے لگے
لاؤ پانسے دو ادھر کھیلو گی چوپڑ پھیر پھیر

بے ادب خدمت سادات میں ہے گو شخص
نوک کا آہنی اُسکا ہو سر اور ہو دھڑ پھیر

شیشۂ دل کو بچائے ہوئے رکھنا انشا
مار بیٹھے نہ کہیں جھپٹ سے وہ اکڑ پھیر

راتوں کو نہ نکلا کرو دروازہ سے باہر
شوخی میں وہ ہر چند پا تو نہ انداز سے باہر

جراح نہ رکھ مرہم کہ یہاں آگ
نکلے ہے ہر ایک زخم تر و تازہ سے باہر

اے قیس مبارک ہو کہ لیلےٰ نکل آئی
پردے کو اُٹھا محمل جمازہ سے باہر

لیتے وجمائی ہیں تو گویا کہ نہ انگشت
ٹپکے پڑی ہے شوخ خمیازہ سے باہر

گو غیر نے آوازہ کسا اور کسی گلی میں
پر میں کوئی نکلا ہوں اس آواز سے باہر

نارنگی کے چھلکے تھے مگر عطر میں ڈوبے
بو باس یہ تھی اندازہ سے باہر

رہتے ہیں سدا خواہش احباب سے انشا
اجزائے دیوان کی شیرازہ سے باہر

مانگا جو میں نے بوسہ اون سے چمن کے اندر
بوسے یہاں نہیں چل تجھی ہمن کے اندر

شعلے بھڑک رہے ہیں یوں اپنے تن کے اندر
دوں لگ رہی ہو جیسے گرمی سے بن کے اندر

ہے خال یوں تمہاری چاہ ذقن کے اندر
دو لگ رہی ہو جیسے گرمی چمن کے اندر

جو چاہو تم سو کہہ لو چپ چاپ ہیں ہم ایسی
گویا زباں نہیں ہے اپنے دہن کے اندر

کیا گھات کی جگہ ہے چھپنے کے جھاڑ کیے
مہندی کی ٹٹیوں کے اوجھل چمن کے اندر ق

گل سے زیادہ نازک ہم دلبران رعنا
ہیں ہیکلی میں شبنم کے پیرہن کے اندر

ہے مجکو یہ تعجب سو دینگے پانوں پھیلا
یہ رنگ گورے گورے کیونکر تشن کے اندر ق

کافر ہمارا ہے سارنگی کا یہ نغمہ
طبلے کی تار و سم کے ہر ہر بدن کے اندر

سو جا پڑن کے باہر مطرب جو گا رہا ہے
آتی ہے کس مزے سے آواز چھن کے اندر

غم نے ترے بٹھایا اے ماہ مصر خوبی
یعقوب وار ہمکو بیت الحزن کے اندر

سوتم ہنگ پیچ تیری مطرب یہ تا یوں ہے
کانٹا لگا ہو جیسے کالی کے بین کے اندر

بل بے تڑا اکڑنا لے ہاتھ مین طپنچہ
سوجھی تو دور کی بھی کہتا نہین و لیکن
وہ چیز نام جسکا لینا نہین مناسب
اور آکے بیٹھتا یون مجلس مین تن کے اندر
اتنا تو مین کہون گا اس انجمن کے اندر
سو تیری رد کہی سو کبھی اس بانکپن کے اندر

یون بولتا کہے ہے سنتے ہو میر انشا
ہین طرفہ ہم مسافر اپنے وطن کے اندر

آ کیے نہ آپ رات جو اپنے قرار پر
ہے اشتیاق بس کہ نگار اس قدر کہ یار
ساقی صراحی کی گلفام لا شتاب
شادابی ہوا مین یہ کیفیت اب کی ہے
نظارہ سو کے داد ششتہ اگر کرون
اشجار جھومتے ہین ترے بکل باغ مین
موج بہار لالہ خود روئی لے نسیم
سو سو طرح کی شکل دکھاتا ہے کیا کرون
ہو کر ترانہ سنج لب جو کے پاس بیٹھ
گذری قیامت اس دل امیدوار پر
جی تک تو ہم لگاتے ہین اب ایکبار پر
ہے مجھکو کچھ خیال بھی ابر بہار پر
سو رنگ کے شگفتہ ہین گل شاخسار پر
جاتی ہے چٹ نگاہ پھسل سبزہ زار پر
ناگ اینڈتے ہین مست پڑے جویبار پر
کچھ آگ سے لگائی ہے آکو ہسار پر
عکس شگوفہ ہے جو پڑا آبشار پر
سو سو طرح سے جہاڑی ہے اپنے ہزار پر

انشا سے اب تو آنکھ چراوے یہ قہر ہے
اس وقت مین تو رحم کرا دسکے غبار پر

ساقیا یہ خوش آئی بوے خانہ خمار
زلزلہ قیامت کا اور صور اسرافیل
ایکبار جو آیا ہٹ پڑے ہے بس خیر
زاہد اکسی بہاوین وہ بہشت کی نہرین
وو ڈٹے ہم سبو لے کر سوے خانہ خمار
ہو رہے ہین مجل شکر ہو سے خانہ خمار
بھڑتے عجب جا ہی کوئی خانہ خمار
نور سے ہے بیان لبریز جو ہے خانہ خمار

چھوڑ کر حرم انشا یک بیک اٹھ آیا جب
خواب مین نظر آیا روے خانہ خمار

لے چلا دامان صحرا کو گریبان چھوڑ کر
آخر آ مجھکو جنون چمٹا ہے بچہ چھوڑ کر

چڑھ گیا جو میکدہ میں محتسب رندوں کے ہاتھ
خوب ہی سیدھا بنایا سب نے اسکو جھاڑ کر

سُن غرورش نعرہ اپنا ہے عدو تو چیز کیا
کھا گئے وحشت بھاگ جاوے دیو بھی چنگھاڑ کر

کیوں نہ دیکھے جلوہ حق ابدال ایکی گرانگ
طور آسا میٹھ رہ تو پانوں اپنے گاڑ کر

چھوڑتے ہیں اب کوئی دو چار بوسہ بن لیے
چٹکیاں لے گالیوں کی خواہ تو بوچھاڑ کر

ہم نہیں ڈرنے کے ان باتوں سے پیارے شوق سے
اور غل کر اور چلّا اور تو بہ دہاڑ کر

مختلط غیروں سے دیکھا شب جو انشا نے میں
ہوگیا وہ جان بوجھ انجان سب کچھ تاڑ کر

جو چاہے تو مجھسے سنہرے کی خیر
تو یوں دیکھ اس گھوڑے کی خیر

کڑا دے نشہ کر مرے رخش کو
میاں ساقی اُس سلفی کو ڑے کی خیر

دکھا دے مجھے سیر باغ ارم
الٰہی ہو اس سبزہ گھوڑے کی خیر

ہنسا یا جو میں نے تو بولے نہیں
نظر آئی کچھ اس نگوڑے کی خیر

لگا بیٹھ انشا کو ٹھوکر تو ایک
ارے اپنے سونے کے توڑے کی خیر

ہے یہ اُس مہ جبین کی تصویر
یا کسی حور عین کی تصویر

بن گئی دود آہ مجنون میں
ایک محمل نشین کے تصویر

اپنے داغ جگر میں سوجھی ہے
مجھکو اُس نازنین کی تصویر

دیکھ لے اوسکی جبین پیشانی
ہے یہ خاقان چین کی تصویر

نظر آتی ہے اشک انشا میں
جبرئیل امین کی تصویر

دل کر دی کیا تجھکو لکھ کر خط پنہانی پہ مہر
داغ کی آگے ہے اسکی پیشانی پہ مہر

کل وڑا کر مجھکو دشمن سے لگے فرمانے بات
آج سے رکھنا تو اپنی کھانی اور پانی پہ مہر

داغ دل کے گرد ہیں یوں چھوٹے چھوٹے اور داغ
ہو ارک کی جسطرح فرمان سلطانی پہ مہر

حسن کے بدرے کی ڈوری کی سرک پھندے کو کھول
آ رہی ہے دیکھ ایسی میں کچھ آسانی پہ مہر

ابسکی ابرو پہ نہیں ہے خوشنما چیچک کا داغ
ہے یہ شاہ حسن کی تیغ خراسانی پہ مہر

اس غزل نے ایک پری پیکر انگوٹھی کو ادا کا
کے دہان سعدی شیراز و فاقانی پہ مہر

سید انشا ہی سلیمان شاہ کشور کا غلام
اب کھدا تا ہون یہی سنگ سلیمانی پہ مہر

اے صبح نجا سارے چمن نذر پکڑ کر
دل ہم سے تو ایک غنچہ دہن نذر پکڑ کر

صورت یہ اویس آن کے دیکھی تو چلا جائے
سب بائیچہ بادمین نذر پکڑ کر

اللہ رے صفائی کہ ترے رنگ کے آگے
آئینہ ملا صافی تن نذر پکڑ کر

اسکو نہ سمجھ قرص قمر یہ شب ہجران
ہم سے ہے لی ایک ہاتف کا تن نذر پکڑ کر

ہے جیسے کہ ملجا دن جوانان چمن سے
ایک شیشہ صہبائی کہن نذر پکڑ کر

ہے قصد کہ اس نرگس جادو سے ملیں ہم
ایک بچہ آہو ختن نذر پکڑ کر

زر پاس نہیں عید کے دن ان سے ملیں کیسے
ہم اشرفی داغ کہن نذر پکڑ کر

حمام میں تو آوے تو جا ہے کہ شہ خاور
اپنا تجھے زرینہ لگن نذر پکڑ کر

کھوانکی تو وحشت کو دلا بن کے غزال
نوکر ہو نہ وہ چار ہرن نذر پکڑ کر

اس دل میں مرے کھنچ گئی تصویر تمہاری
عاشق یہ ملا تم سے پھبن نذر پکڑ کر

ٹھنڈک نہ پڑی کیونکہ گئی چادر مہتاب
زخمی کو ترے ایک کفن نذر پکڑ کر

بکھرے ترے رخسار پہ جو زلف تو مجھکو
ایک داغ ملا چاند گہن نذر پکڑ کر

گو نذر نہو جی میں ہے ملجائے اس سے
اپنا ہی بیساختہ پن نذر پکڑ کر

لبراسپ اگر ہو تو ملیں اس سے سپاہی
سیلاب پہ سہراب فگن نذر پکڑ کر

جو شخص حسینی ہو تو اوس پاس چلا جائے
رضوان نے خلق حسن نذر پکڑ کر

حوران بہشتی اوسے مجرا کریں آ کر
غلمان ملیں سیب ذقن نذر پکڑ کر

ایسے ہی بڑے قافیہ پیش آئے اب انشا
دل جن سے ملاؤ من اپنے نذر پکڑ کر

سینہ نہ جلا شعر و سخن نذر پکڑ کر
دل ان سے ولا تھوڑ لیسی بن ٹھن پکڑ کر

نقاش خیال اسکو اگر یاد ہی تو جا بے
اپنا ورق نقشہ کہین نذر پکڑ کر

جاوے وہ صنم برج کو تو آپ کنہیا
جھٹ سامنے ہو مرلی کی دہن نذر پکڑ کر

ہے تجھکو یہ رتبہ کہ ترے سامنے آوے
جبریل امین علم لدن نذر پکڑ کر

ایسا ہی گنی مین ہون کہ سب ناؤنکی ملاح
دریا پہ ملین مجھسے تو گنگن نذر پکڑ کر

گہن دل کو لگا قصد یہ ہے عید کو اون سے
مین اب کے ملون تھوڑا سا گہن نذر پکڑ کر

دلہن کی بہت چال پسند آئی ہے انشا
مل جھٹ تو بھی کٹی مین نذر پکڑ کر

کیا ان سے ملون عید کے دن نذر پکڑ کر
ہون سامنے ایک بچہ جن نذر پکڑ کر

یون مجھسے کہا دل نے تو ہین چاہتین رکہ
لے اشرفیان اپنے تو گن نذر پکڑ کر

جس مین کہ خشونت ہو کبھی اس سے نہ ملیئے
ملیئے تو کسی حرف خشن نذر پکڑ کر

ہون واغ بدل مرتعش اب یون سے گئے
جون کانپنے ہلکی مرد سن نذر پکڑ کر

گو بادشہ روم ہو اے حضرت انشا
کچھ مین نہ ملون آپ کے بن نذر پکڑ کر

بولے وہ جب ہاتھ رکھا مین نے انکی ران پر
خیر ہے تمکو ابھی منت کرو شیطان پر

مین نے کب کی تھی بھلا کچھ اور ڈھب کی بات چیت
قہر ٹوٹے غیب کا بہتان اور طوفان پر

ہونے دیجے ہی نہین ہے آنکھ سے اوجھل ذرا
غصہ آتا ہے مجھے صاحب کے باوا جان پر

واقعی صاحب نے دل میرا ابھی ہرگز لیا
ہاتھ تو دھر لیجئے منہ دھو کر بھلا قرآن پر

ہاتھ سے صاحب کے گو ہم تنگ آوین ہو سو ہو
شکوہ کرنا آپ کا ہمکو نہین شایان پر

کیا کہین کہنے کی کچھ منزل کہین باقی رہی
ہو گئی ہم لوٹ لوٹ اونکے ادا و آن پر

کون سا ہوگا بنی آدم کہ جس سے ہم کہین
قصد بیان کر بیٹھے ہین ہم جان ابن الجان پر

حور ہی یا حور یا غلمان ہمکو کیا غرض
آپ بن کوئی گذرتا ہے نہین کچھ دھیان پر

گھر گیا تھا دل مین انشا کے جنون نے واہ ذرا
دھر گئے وہ آج اپنے ہاتھ دونون کان پر

کیا ہنسی آتی ہے مجھکو حضرت انسان پر
فعل بد تو ان سے ہو لعنت کرین شیطان پر

کیا بموقع اسگھڑی تشریف لائی ہو بجا
مین اگر خط غلامی لکھوں اس احسان پر

پر نہ تھی اسپر کبھی پروانوسی یونہی کچھ ہے
کیا غضب ہوتا اگر پاتا کہین انسان پر

اگرچہ جو بڑھی تجھسے رشک قمر پر
گئی پھیل بس چاندنی سا گہر پر

شرریوں ابھر آئی داغ جگر پر
سنہری ہو نام علی جون سپر پر

اشارہ کرے ہی سمان جو گیا کا
کرے ملیمہ بھبوت آج روے سحر پر

کبھی عمر بھر نہ تلوے ملین گے
قدم آپ رکھیں مری چشم تر پر

میان بھیجو کچھ جو توفیق حق ہو
کھڑا ایک آزاد ہے تیرے در پر

کرانتک کرون مین زمانے کا شکوہ ق
مصیبت ہے یون تو سب اہل ہنر پر

خصوصاً وہ جو وضع دار ہین میان
برستا ہی افلاس ہے انکے در پر

کہا رام جانے روپیا دگیا لو
کھڑا بنیا کہتا ہے اب انکے در پر

سلیمانی تلوار تولے چکا ہے
لگائی اب تاک شاید سپر پر

پڑا ہنستا تلملے ہین گھاس گھوڑا
ہوگی چار فاقہ ہین ہیم نفر پر

پڑھ وہ انشا غزل اور ایک تازہ ایسی
کہ ہو آفرین جسکی ہر شعر تر پر

مجھی رونا آتا ہے شمع سحر پر
کہ بیچاری اب مستعد ہے سفر پر

چمک اس پری وش کی مانند کنگنی
پڑی پھرتی ہے اپنی تار نظر پر

مرے درد دل نے فقیرانہ دھونی
لگائی ہے جا عرش اعظم کے در پر

اجی کیون رولاتی ہو مجھکو کہین کیا
نہین رحم آتا مری چشم تر پر

یہی وضع ہے تو مجھے کھوئیگا
ٹڑی پھر کیے گا تمہارے گھر پر

اجی چین ہے اب کہین بیٹھ رہیے
بس اک باندھ تکیہ کسی رہ گذر پر

پھر آئی رہ کعبہ سے ماری ڈر کر
چڑھی زاہد مفتخر مفت خر پر

جنون سے اگر آشنائی ہوئی تو — مطوّل کو دی مار تو مختصر پر

کچھ ایک صاف ثنا ایسی لکھ شعر اُن — کہ وہ ماریں جھنک صفائی گہر پر

یعنی بغیر وش ۱۲

گیا یار آفت پڑے اس سحر پر — اداسی برسنے لگی بام و در پر

صبا نے بھری دون کو آکے ٹھنڈی — قیامت ہوئی یہاں دل نوحہ گر پر

نہ تسوے گھلا دو رہو یہان سے شبنم — نمک کیوں چھڑکتی ہے زخم جگر پر

بھری بجا دین گلشن مین آتش لگی ہے — نظر کیا پڑے خاک گھاہی تر پر

ق کوئی دیو تھا یا کہ جن تھا یہ کافر — مجھے غصہ آتا ہے پچھلے پہر پر

پری زاد تھی اک شب وصل اسکو — اڑا لے گیا چٹ بٹھا اپنے پر پر

ق بڑی خوب بولے گی یون شیخ صاحب — ملیں گے بہشت بریں مین اگر پر

تو مرغی ایک چیخ ہوگی بڑی سے — کہ ہاروگے ٹھونگ اُس سے ہر ایک پر

پڑے سے اوڑتے پھریے گا جون کا کوا — کبھی اس شجر پر کبھی اس شجر پر

دیا نامہ سید انشا تو اُن نے — دو ہنر جڑے ایک سر نامہ بر پر

یہ جلترنگ نے پھیلا دی آگ پانی پر — کہ جلگے گر پڑے خود دیکھ راگ پانی پر

بنا ہے اپنی ہوا خاک آگ پانی پر — نہیں یہ سنبھل کھلاڑی کی لاگ پانی پر

سکندری سے یقین ہے کہ سم نہ ڈوبیں گے — جو اپنی لیجیے گھوڑے کی باگ پانی پر

یہ لہریں لیتے ہی آئینہ مین وہ زلف سیاہ — کہ لہریں لیوے پڑا جیسے ناگ پانی پر

ہنوز کتنی ہے جمنا سہاگ دکھلا کر — کہ خوب کھیلے مہاراج پھاگ پانی پر

یقین کہ خواجہ خضر تھے بچھائے جا نماز — جو بیٹھی جاتی تھی الگ بوڑھی کھاگ پانی پر

چلو نہ تیر لیے دریا مین بے تکلف ہو — کہ ہو ویں خوب سے کھڑے سہاگ پانی پر

بھلا وہ ڈوبیں تنک ظرف کسکو جام شراب — کہ باندھ بیٹھے جو پیاسوں سے لاگ پانی پر

دلا جو ہوئی نواڑ کی اون کے دینی ہے — تو بلبلوں کی طرح تو بھی جاگ پانی پر

خیال میں ترے بالکل گذری جو مچھلی
سحاب بن کے سر کوہ کون رویا ہے
نہ چھینٹے اڑ گئے عبث مجھسے خوف ہو کر مبادا
ادھر تو گنگا ادھر جمنا بیچ تربینی
جو روپ تھا وہ کدارے کا بن گیا سارنگ
عجب طرح کی ہے بیڑی کی سیر دریا میں

تو موجیں گا رہی ہیں سب سہاگ پانی پر
جو ہر طرف نظر آتی ہیں جھاگ پانی پر
کہیں سہاگ سے ہو دے ہے داگ پانی پر
عجب طرح کا ہے تیرہ پھر راگ پانی پر
کہ چاندنی نے لگا دی ہے آگ پانی پر
کہ ہوتا جاتا ہے سب ناچ راگ پانی پر

کنور جی تیری جو سوتے میں ساتھ انشا کے
تو جاگے سونے گئے اور اُسکی بھاگ پانی پر

عجب سر چشمۂ مہتاب سے تھی آگ پانی پر
نجا دریا نہانے کو تجھے ہے آگ پانی پر
سنی اک ہو گئی ہے اگن اگر گھاٹ پر تب سے
پری کی شکل ایک رات تو کو یہاں دیتی ہے دکھلائی
تندیلا فتق والا نیا تھا خوب سب بولے
تری راتوں تلے یہ گھونگھرا اور پائی سکروتے
نہ اوڑیئے آپ جوگی جی ابھی ہم بھی جو جا بیٹھو
نہانے والوں نے دریا میں تھا بہانا نک یہ دیکھو

سنایا چاندنی نے آج دیپک راگ پانی پر
کہ سورج دیوتا گاتے ہیں دیپک راگ پانی پر
دوا سا چھار رہا ہے اور سب بیراگ پانی پر
پڑی پھرتی ہے اکثر دوڑتی اک آگ پانی پر
یہاں ہے مشک اور تونبوں کی ٹھہری لاگ پانی پر
کہ مطلق تم نہ ڈوبیں جو اُٹھا لے باگ پانی پر
بچھا کر مرگ چھالا بیٹھ لیں لے لاگ پانی پر
نمش کی طرح ابھر آئے سراسر جھاگ پانی پر

تصدق کرتے ہیں ہم نعمت الوان کو انشا
اسی ایک جو کی روٹی اور اوبالی ساگ پانی پر

لی اُنھوں نے جو یہ بھوٹونکی چھڑی ڈالی توڑ
پینگیں آمریوں میں جسوقت چڑھاتا ہوں میں
غل مچایا ترے دیوانے نے ایسا ہی کہ جھٹ
کہہ کر آئے تھے کہ ہم پانچ گھڑی میٹھیں گے

بیٹھے بھی آپ کے دو لڑکی لڑی ڈالی توڑ
مجھسے کہتی ہے یہ ساونکی جھڑی ڈالی توڑ
اپنی زنجیر کے ہر ایک کڑی ڈالی توڑ
میں نے اس دہر کے سر کی انکر گھڑی ڈالی توڑ

ساتھ پریوں کے یہ ہم جھولے کہ انشا ہمنے

ڈالی جو آنب کی تھی سب سے بڑی ڈالی توڑ

پیر مغان کسی کو نہ تو تشنہ کام چھوڑ
تحقیق خاص و عام برائے عوام چھوڑ

سایہ سے اپنے کہتی نشہ کے ہین وہن مین پاٹ
ق
ای سیدی اے مری حبشی اے غلام چھوڑ

کالی بلا کی شکل بنا کر جھپٹ نحب
مین نے کہا نہ دور ہو مجھکو نہ تھام چھوڑ

پیک صبا نے آکے یہ فرہاد سے کہا
ق
لے تیشہ اپنے ہاتھ مین اپنا نہ کام چھوڑ

شبدیز پر سوار ہو باشان خسروی
شیرین نے بے ستون کی طرف وہی گام چھوڑ

لشکر اشیر باد بس آغا نے ایک جریب
ق
دی پشت بر ہمن پہ بزور تمام چھوڑ

کہنے لگا چربجی چربجی تو تو لے آپ
کر دی تو بد دعام جرا رام رام چھوڑ

این مرزمان ہند مرا سیکند اسیر
آمر بابا اگ جاوین گے بس اہمقام چھوڑ

انشا غزل ایک وہی عالم کو تو سنا
اس قافیہ ردیف کو تو لا کلام چھوڑ

اے آہ اپنی کہین آن بان چھوڑ
جاوین کدہر ملائکہ ہفت آسمان چھوڑ

صحرائے لق و دق مین سلگتا ہون آپ ہی آپ
وہ آگ ہون گیا ہو جسے کاروان چھوڑ

آتری تھی جو جہاز سے اُن کے نہ تھی خبر
بے رحم ناخدا نے دیے بادبان چھوڑ

محمل نشین نے سُنکے حدی تیرے غش کیا
کیا تو نے اشتلا یہ دیا ساربان چھوڑ

مجنون مین کچھ رہا نہین بس اب تپ دق
اب اُسکی سوکھی ساکھی تو بند استخوان چھوڑ

دجال کا معائنہ صدمہ ہو خلق پر
دیو جنون کا ہاتھ سے مین دون جو کان چھوڑ

ہان کسطرح وہ قصہ صنوبر بگل چہ کرد
اے قصہ خوان ادھوری نہ یہ داستان چھوڑ

انشا تو چلکے وادی مجنون کی سیر دیکھ
ق
ایک آن تو مصاحبت باغبان چھوڑ

بحر طواف بیش جو آئین تھین حوریان
سو جا بجا گئین ہین وہ اب بھول یان چھوڑ

مینے کہا نہ بس مجھے اے نازنین نہ چھیڑ
مین خوبیت نہین نہین ہرگز نہین چھیڑ

پہونچی اگرچہ سدرہ تلک ہے ادب بھی سرد
لے مژدہ سپہر روح الامین نہ چھیڑ

اے اژدہائے آہ دل شعلہ خیز بس
راس و ذنب گو یا نفس آتشین نہ چھیڑ

چین بر جبین ہوئے بت چین تو غرور سے
اکثر کلاہ گوشہ خاقان چین نہ چھیڑ

کہہ مرثیہ مین شاہدی کی غزل ایک اور
انشا کسی کا تذکرۂ بغض و کین نہ چھیڑ

اے دل تو ذکر لیلیٰ محمل نشین نہ چھیڑ
ہے یہ تو سخت قصۂ اندوہ گین نہ چھیڑ

مجنون کی مرگ خواب مین دیکھ اُسنے جاتے
اوسکی حکایت نفس واپسین نہ چھیڑ

کی یہ وصیت آہ کہ جیتا جو قیس ہو
تو کہیو اُس سے بس مجھے طاقت نہین نہ چھیڑ

دن امتحان کے وہ جو تھے سو تو ہو چکے
دوری سے اپنے آپ مجھے ہو کر قرین نہ چھیڑ

دامن سے میری آکے لپٹ ہمکنار ہو
اب بات وہ نہین کہ مری آستین نہ چھیڑ

دنیا کے شرط مانع بوس و کنار تھے
کہتا کسی کو کون ہے زیر زمین نہ چھیڑ

مکتب نہین کہ کوئی کرے گا یہ تجھکو منع
اُسکی ذقن نہ چھیڑ تو اوسکی جبین نہ چھیڑ

تیری سوا دخل ہے آوین ملک جو پاس
بھٹکے جو گرد تو کہون اے حور عین نہ چھیڑ

انشا اب آگے کیا ہے کہ پہلی ہی کہہ چکا
ہے یہ تو سخت قصۂ اندوہگین نہ چھیڑ

ایدل سمجھ کے اُسکی تو زلف رسا کو چھیڑ
کم بخت کیا کری ہی نہ کافر بلا کو چھیڑ

غنچونکو روند گل کو مسل اور صبا کو چھیڑ
لیکن نہ اوسکے عقدۂ بند قبا کو چھیڑ

مین فندقین جو اُن کے بنانے لگا تو وہ
بولے کہ چل پرے ہو نہ میری حنا کو چھیڑ

کیا گا رہا ہے اپنے اوپچ اے مدعی سرا
جس سے کہ قیس لوٹ ہوا اوس صدا کو چھیڑ

نالون سے میرے کچھ جو بلبل تو بولے آپ
واہ آہ کیسے ادھر جو گئی نہ مرے آشنا کو چھیڑ

شوریدگان عشق سے باتون مین مت اولجھ
اے بے ادب پری نہ گروہ خدا کو چھیڑ

ای ہمنشین یہ موسم ہولی ہے اند نون
منظور ہے جو سیر تو اُس خوش ادا کو چھیڑ

لیکن کچھ اور سانگ نہ لا سر پہ اپنے اب
نیلا قبا پہ باندھ کے اُنکی ردا کو چھیڑ

ق
چمکا نہ میرے سامنے اے مہر آئینہ
کہتا ہون بات مان نہ اہل صفا کو چھیڑ

ایک بوالہوس نے اونکی جوانا سی کچھ کہا | رستہ مین اپنی توسن حرص وہوا کو چھیڑ
برقع الٹ کے منہ سے وہ کہنے لگی چھی | بیٹا کسی جوان سے صاحب ادا کو چھیڑ
دیکھی کبھی ہے کسیکو دوانی تو کچھ نہین | میا کو اپنے چھیڑ تو اپنے بوا کو چھیڑ
ق
انشا جو ہونی ہووے سو ہو دل کہی ہی یون | تا چند ضبط آج تو اس دلربا کو چھیڑ

لیجا کے چلکے چپکے دوشالہ کے نیچے ہاتھ
ناخن گڑو کے چٹکے لے انگشت پا کو چھیڑ

## ردیف الزاء

خط ترا نو رستہ دیکھ اے مار شوخ وشنگ سبز | زہر کھا اپنا زمرد نے کیا ہے رنگ سبز
اپنی آنکھونکی جھڑی بھی کم نہین برسات سے | فیض سے جسکے ہوئے ہین سیکڑون فرسنگ سبز
اشک کا قطرہ جو ٹپکا ریزہ الماس تھا | کیا تعجب گر اثر سے اوسکے ہو ہر سنگ سبز
عشق مین ہونے نہین پاتی کسی عنوان سے | غیرت و عار و حیا و شرم و نام و ننگ سبز

کیون نہ ہو سر سبز انشا مثل سبزہ آج
سبزۂ نوخیز ساقی سبز تش پر بنگ سبز

## ردیف السین

باغ امید مین یون ہے چمن یاس کی باس | جون بہم بوی گلاب اور انناس کی باس
اے سحر چاک گریبان سے مری آتی ہے | مجھکو کچھ حضرت عیسی کی سی انفاس کی باس
کیون نہ پھر کورے سکورے مین مجھے بھائے شراب | ساقیا خم مین سے آتی ہے چلی یاس کی باس
جھک گرا لیکے زاہد نے کہا بوسہ کے وقت | آپ کی ڈاڑھی مین کیا بیچ ہے ہی تاس کی باس

ہجر در سے مجھے آتی ہے مدام اے انشا
جامہ خضر کے اور جبہ الیاس کی باس

پھنس گئے عندلیب بیکس | ہاے تنہائی اور کنج قفس +
قیس لیلے سے مل گیا شاید | نہین آتی جو آج بانگ جرس
اوسکے پرتو کے سب یہ جلوے تھے | موسی و نور و نار و طور رقص +

آئے وحشت کے پھر بہار کے دن | ہو چکا ہم سے خیر ضبط نفس
میں جب شب اُنسے راہ میں پٹھا | ہیم جا کر رہا نہ خوف عسس
رہا تھا پائی ہوئی کچھ ایسی کہ کبھیر | اُنکی انگلی کی چھیڑ ہر گئی جھپٹ بس
لگی کہنے کہ میرے دامن کو | نہیں اب تک کیا کسی نے مس
مفت جل جائیگا پری بھی سرک | ایسے میں آگ اور تو ہے خس
جبکہ دیکھا کہ چھوڑتا ہی نہیں | تب تو ٹھہرے کہ دینگے بوسہ دس
گن کے سولے لیگیا رہوان نسی | مجھے بیٹھے کرے جو اور ہوس

ایک دو تین چار پانچ چھ سات
آٹھ نو دس ہوئے بس انشا بس

بس نہ دنیا کی رکھ اے صاحب ادراک ہوس | خاک ہے خاک ہی سب خاک کی کیا خاک ہوس
لیگئے ڈھونڈنے کے وہ جو تہ خاک ہوس | اب نکالیں گے وہ بنکر شجر تاک ہوس
تھوڑی سی عمر میں کس شے کی ہوس کیجے کہ بس | کرنے دیتی ہی نہیں گردش افلاک ہوس
جھانک کھڑکی کو دکھاتا نہ رہی باقی اور | تیری بسمل کو کچھ اے قاتل سفاک ہوس
روح مجنون سے کوئی پوچھے کہ کیا رکھتی ہے | دشت پیمای بیابان خطرناک ہوس
تک ہم آغوش ہو مجھسے کہ نکالے تو سہی | کچھ تو اپنی بھی گریبان کا مرے چاک ہوس
صید ہووین کے غزالوں کو نہ آوے کیونکر | لٹکے دیکھ کے دہانی تری پوشاک ہوس
بھر گئے دامن نظارہ میں نرگس کے پھول | اور کیا رکھتی ہے اب دیدۂ نمناک ہوس
میں نگاہوں ہوں تصدق ہو بگولے کی طرح | کوچۂ یار میں با ہر خس و خاشاک ہوس
جب تلک شیشۂ صہبا ہو اے زاہد خشک | یہاں پھاڑے ہی کوئی کاسۂ تریاک ہوس

چل مدینہ کی زیارت کو تو انشاء اللہ
کہ نکالیں گے تری وہاں شہ لولاک ہوس

زلف و چشم یار ہیں دام گرہ گیر قفس | تھی اسیری اپنی قسمت میں بزنجیر قفس
ہیں ترے ابرو و مژگان و نگاہ و چشم آہ | لائے دلکو کمان و ناوک و تیر و قفس

